## Fashion Expo Lahore




31 JAN 2017
11AM TO 9PM

DIAMOND FOAM *Presents*
the road to lifestyle
expo




MEZBAN MARQUEE
HALI ROAD,
GULBERG II, LAHORE

Cayma Emran

# FASHION & LIFESTYLE EXHIBITION

PR Partner SAVVY PR & EVENTS

Official Digital Media Partner eBUZZ PAGE3 Bridal

Organized By: Aamer Ghias, Iquera Tahir, Maffaz Tahir, Mansoor Nasir

The Road to lifestyle Expo The Road to lifestyle Expo R2LXPO




Co-Sponsor

## Fashion Expo Lahore





















## Wireless Communication Career Certifications Started at Sage Research Institute, Lahore

Fortnightly

# EDUCATION FUNCTION

Lahore

A JOINT VENTURE OF
NATIONAL TEXTILE COLLEGE OF MANAGEMENT SCIENCES
& SAGE RESEARCH INSTITUTE

Is Offering Diploma In Textile & Fashion Designing Which Meets The Requirements Of The Local And International Market.

Welcome To
SAGE
An Informatory Seminar on Microsoft 3D World
DirectX 8.1

18-E

SHORT COURSES
INTERIOR DESIGNING
SILK PAINTING
GLASS STAINING
PENCIL SKETCHING
OIL PAINTING

ADMISSION FOR REGULAR CLASSES-AFTER MATRIC, INTER & GRADUATION

## Life Time Achievement Award Recipient 2018-19 - From Adab Saraae International




ادب سرائے انٹرنیشنل تقریب تقسیم ایوارڈز و گولڈ میڈلز

رپورٹ: صائمہ جبین مہک

ادب سرائے انٹرنیشنل گزشتہ تیس سال سے فروغ ادب کے لیے بے لوث کام کرنے والوں

فروغ ادب کے لیے کام کرنے والوں اور شعراء کرام کو ... میڈلز اور شہناز مزمل ادبی ایوارڈ سے نوازتا اور ہم یہ میڈلز گزشتہ کافی عرصے سے فروغ ادب میں حوصلہ افزائی کے لیے تقسیم کر رہے ہیں۔ اور اس سال بھی پاکستان کے مختلف علاقوں سے فروغ ادب کے لیے کام کرنے والوں کو ایوارڈز اور میڈلز سے نوازا گیا۔ شہناز مزمل ادبی ایوارڈ علی مزمل کی خدمت میں پیش کیا گیا۔ علی مزمل ایک بہت بڑے دانشور، نقاد اور شاعر ہیں۔ اور وہ فروغ ادب میں سنگ میل کی حیثیت رکھتے ہیں۔ سوشل میڈیا پر چلنے والی بہت سی ادبی تنظیموں میں ان کا بہت اہم کردار ہے۔ علی مزمل اپنی بیماری کے باوجود بے پناہ ادبی خدمات سرانجام دے رہے ہیں۔ ہمیں فخر ہے کہ ہمیں ان سے ملنے کا موقع ملا اور ان کی بے پناہ صلاحیتوں کی بدولت ان کو یہ ایوارڈ دیا گیا۔ اور دوسرا ایوارڈ میاں وقار الاسلام کو پیش دیا گیا جو گزشتہ تین سالوں سے ادب سرائے انٹرنیشنل سے منسلک ہیں۔ تین شعری مجموعوں کے خالق ہیں اور ان کی ایک سیریز بیسٹ نوٹس آف لائف کے نام سے چل رہی ہے۔ جس کی تین سے زیادہ جلدیں منظر عام پر آ چکی ہیں۔ اور ان میں سے کلیات کو آپ نے ترتیب دیا ہے اور مشہور شاعرات کے حوالے سے بھی کام کر رہے ہیں۔ مارول سسٹم اور بہت سی دیگر تنظیموں میں اہم کردار ادا کر رہے ہیں ان کی ادبی خدمات کو ملحوظ خاطر رکھتے ہوئے ان کو شہناز مزمل ادبی ایوارڈ سے نوازا گیا اور میاں اشرف عاصمی کو بھی شہناز مزمل ادبی ایوارڈ پیش کیا گیا۔ میاں اشرف عاصمی صاحب ہائیکورٹ میں ایک وکیل ہیں اور بہت عرصے سے کالم نگاری بھی کر رہے ہیں۔ سوشل ... ان کی کتابیں منظر عام پر آ چکی ہیں اور آپ مختلف شخصیات کے بارے میں بھی ... لکھتے رہتے ہیں۔ ان کا پیشہ بھی بہت مصروف ترین پیشہ ہے لیکن اس کے باوجود آپ ... ادب کے لیے بے پناہ خدمات سرانجام دے رہے ہیں ان کی ایک موجودہ کتاب قانون کی حاکمیت ایک زبردست تحقیق ہے۔ ایوارڈز کے ساتھ پاکستان کے مختلف علاقوں میں ادبی خدمات سرانجام دینے والوں میں گولڈ میڈل بھی تقسیم کیے گئے۔ جن میں سے پہلا گولڈ میڈل امین اوڈیرائی جن کا تعلق سندھ سے ہے ان کو دیا گیا۔ یہ ادب کے لیے بہت سی خدمات انجام دے رہے ہیں اور مختلف کتابوں کے تراجم پیش کیے ہیں۔ دوسرا گولڈ میڈل قمر عدنی صاحب کو جن کا تعلق جھنگ سے ہے ان کو پیش کیا گیا۔ اور قمر عدنی صاحب گزشتہ بیس سال سے دریچہ ادب کے نام سے ایک ادبی تنظیم چلا رہے ہیں









بقیہ: ادب سرائے انٹرنیشنل تقریب تقسیم ایوارڈ

رپورٹ: صائمہ جبین مہک

تیسرا گولڈ میڈل صبر خان کو پیش کیا گیا جن کا تعلق دادو سندھ سے ہے۔ وہ بھی ادبی خدمات سرانجام دے رہے ہیں۔ عالمی شہرت یافتہ ادارے ادارہ عالمی اردو محفل کے بانی وچیئرمین ہیں۔ آپ کے انتخابات کلام مختلف اخبارات کی زینت بن چکے ہیں اور یہ سلسلہ تاحال جاری ہے۔ چوتھا گولڈ میڈل عجب خان جن کا تعلق ڈیرہ اسماعیل خان سے ہے ان کو پیش کیا گیا۔ عجب خان صاحب ایک آرٹسٹ ہیں اور شاعری سے بھی ان کا تعلق ہے اس کے ساتھ تدریس کے شعبہ سے وابستہ ہیں۔ پانچواں گولڈ میڈل دعا علی جن کا تعلق حیدرآباد سے ہے ان کو پیش کیا گیا۔ دعا علی کی اردو ادب کے لیے بہت سی خدمات منظر عام پر ہیں دعا علی اپنی شاعری کے ساتھ ادبی دنیا میں وارد ہوئی اور پھر جلد ہی اپنا منفرد اور ممتاز مقام بنانے میں کامیاب ہوئی وہ علم کی روشنی سے نئی نسلوں کے ذہن ودل کو اجال رہی ہیں۔ خواتین میں سے سوشل میڈیا پر ادبی فروغ کے لیے ان کی خدمات قابل تعریف ہیں وہ شاعری کے ساتھ ساتھ افسانے اور آرٹیکلز بھی لکھتی ہیں جو مختلف میگزین اور اخبارات کی زینت بنتے ہیں ان کی تین کتابیں منظر عام پر آ چکی ہیں ان کا آنے والا مجموعہ کلام افسانوں کا ہے۔ چھٹا گولڈ میڈل صائمہ جبین مہک کو دیا گیا۔ جن کا تعلق تلہ گنگ ضلع چکوال سے ہے۔ صائمہ جبین مہک اردو ادب کے لیے مختلف میگزین اور اخبارات میں خدمات سرانجام دے رہی ہیں۔ تدریس کے شعبہ سے وابستہ ہیں۔ ان کی نثری اور آزاد نظموں نے مختصر عرصہ میں بے پناہ مقبولیت حاصل کی۔ اور ان کی نظموں کا پہلا شعری مجموعہ بہت جلد منظر عام پر آنے والا ہے۔ ادب سرائے انٹرنیشنل میں بھی ان کی بہت سی خدمات پیش پیش ہیں۔

ساتواں گولڈ میڈل نقاش شبیر جنہوں نے ابھی ادب کی دنیا میں قدم رکھا ہے۔ ہم نوجوانوں کی بہت زیادہ حوصلہ افزائی کرتے ہیں۔ اور یہ ادب سرائے انٹرنیشنل کے لیے بھی بہت سی خدمات سرانجام دے رہے ہیں اور ان کا ایک شعری مجموعہ بھی بہت جلد منظر عام پر آنے والا ہے۔ اور مختلف رسائل و جرائد میں خدمات سرانجام دے رہے ہیں

ہم نے یہاں پہ خالد یزدانی جنہیں نیشنل ایوارڈ سے نوازا گیا ہے۔ ان کو مبارکباد دینے کے لیے ... تقریب کا اہتمام کیا گیا۔ اس کی صدارت اسلم کمال نے کی جو معروف دانشور، شاعر، ادیب اور ... ہیں اور ہم ان کے بہت شکر گزار ہیں کہ انہوں نے اس تقریب کی صدارت کر کے ہمیں اعزاز بخشا۔ اور مہمان خصوصی معروف سماجی کارکن زاہد شریف صاحب سعودی عرب سے تشریف لائے تھے۔ ناصر رضوی، تنویر صادق، روبینہ جیلانی، زاہد شریف، خالد نصر، افتخار شوکت اور دیگر شعراء نے شرکت کی۔ اسلم کمال نے اپنے صدارتی کلمات میں ڈاکٹر شہناز مزمل کی ادبی خدمات کو سراہا اور ان سے کہا کہ ان کو مادر دبستان کا جو خطاب ملا ہے

وہ واقعی اس کی حقدار ہیں۔ وہ ایک ماں ہیں اور وہی بے لوث محبت وخلوص کا جذبہ ان میں نظر آتا ہے اور میں ہمیشہ ان کے لیے کہتا ہوں کہ یہ شہناز مزمل کسی ایک ہستی کا نام نہیں ہے بلکہ یہ ہماری پاکستانی اور اسلامی تہذیب کا ایک مکمل پیکر ہیں۔ جس پر ہمیں بے حد فخر ہے




... لٹریچر سوسائٹی کی جنرل سیکرٹری روبینہ جیلانی صاحبہ، دعا علی کو گولڈ میڈل امارہ وصول کر رہی ہیں۔

وائس چیئرپرسن شعبہ خواتین (دریچہ ادب) محترمہ شاہ فاطمہ صاحبہ، صائمہ جبین مہک کا گولڈ میڈل امتاوصول کر رہی ہیں۔

Adab Saraae International with Amin Kunjahi

ABC Certified چمن پاکستان کا موثرترین اخبار
Ph/Fax:042-36316980-36373477
Email:dailybahar-e-chaman@gmail.com

روزنامہ بہارِ چمن لاہور
Daily BAHAR-E-CHAMAN Lahore
چیف ایگزیکٹو: محمد صادق
ایگزیکٹو ایڈیٹر: طاہر صادق
چیف ایڈیٹر: شبنم ناہید

جلد نمبر 6 | بدھ 16 دسمبر 2015ء 4 ربیع الاول 1437ھ 31 مگھر 2071 ب (صفحات 4 قیمت 5 روپے) | شمارہ نمبر 3

# ادب سرائے انٹرنیشنل ماڈل ٹاؤن کے زیرِاہتمام نعتیہ مشاعرہ

## صدارت جناب امین کنجاہی نے کی، مہمان خصوصی ناصر رضوی تھے



لاہور (ادبی رپورٹر) ادب سرائے انٹرنیشنل ماڈل ٹاؤن کے زیرِاہتمام سرکارِ دو عالمؐ کی خدمت اقدس میں نعتیہ مشاعرہ منعقد کیا گیا جس کی صدارت جناب امین کنجاہی نے فرمائی۔ مہمان خصوصی ناصر رضوی، مہمانِ اعزاز شبیہ تراز اور نظامت کے فرائض سفینہ سلیم چوہدری نے ایڈووکیٹ نے ادا کئے۔ اظہر تشکر ڈاکٹر شہناز مزمل چیئرپرسن ادب سرائے انٹرنیشنل کیا۔ دیگر مہمانان گرامی اور شعراء حضرات میں شاہین بھٹی جنہوں نے ترنم سے کلام پڑھا، میاں وقار الاسلام خواجہ ذاکر فرہاد ترابی، فاطمہ رضوی، کرامت بخاری، ندیم شیخ، ریحانہ اشرف، عزرا مرزا، عارف منصور، منفعت عباس رضوی و دیگر شامل تھے۔




ادب سرائے انٹرنیشنل ماڈل ٹاؤن کے زیرِاہتمام نعتیہ مشاعرہ کے موقع پر شرکاء کا گروپ فوٹو

Book Inauguration in Jeddah | Yaraan-e-Watan by Irfan Siddique

ڈھڈیال نیوز

## نامور کالمسٹ عرفان صدیقی کی کتاب ''یاران وطن'' کی تقریب رونمائی جدہ میں ہوئی

جدہ (ثاقب احسان مغل۔ بیورو چیف، ڈھڈیال نیوز) پاکستان کے نامور کالمسٹ عرفان صدیقی جو کہ جاپان میں مقیم ہیں ان کے کالمز پر مشتمل کتاب ''یاران وطن'' کی تقریب رونمائی جدہ کے ایک مقامی ریسٹورنٹ میں منعقد کی گئی۔ تقریب کے میزبان چیئرمین یوتھ کونسل ملک منظور اعوان تھے۔ مہمان خصوصی عرفان صدیقی تھے۔ تقریب کی صدارت پریس کونسلر پاکستان کونصلیٹ ارشد منیر نے کی۔ مہمانان گرامی میں ملک محی الدین چیئرمین چکوال اوورسیز فورم، چوہدری اکرم چیئرمین مسلم لیگ، قائم مقام صدر مسلم لیگ فاروق انجم، جنرل سیکرٹری مسلم لیگ نور محمد آرائیں،، نائب صدر مسلم لیگ عنائت جاڑا چوہدری جعفر چوہدری وحید عباس گورائیہ، چوہدری رضوان چیئرمین پاک میڈیا فورم، اطہر نفیس عباسی صدر عالمی اردو مرکز، رانا نواز خان چیئرمین بزنس فورم، حامد اسلام جنرل سیکریٹری عالمی اردو مرکز، میاں طارق میڈیا ایڈوائزر تحریک انصاف یورپ، شاہد نعیم نمائندہ جنگ صدر جرنلسٹ فورم، پاکستان یوتھ کونسل کے جنرل سیکرٹری عرفان صدرہ، صدر یوتھ کونسل ملک یونس، سید مہدی شاہ، افضل گوندل، قیصر گوندل، سیکرٹری یوتھ ونگ مدثر کریم اعوان، پارلیمانی سیکرٹری مسعود کہوٹ، نائب صدر یوتھ ونگ فخر بلوچ ملک تصور، عاطف علی وڈو، جے یو آئی کے عبدالطاہر، اے این پی کے صدر نوشیروآن خٹک، مسلم لیگ کے چیئرمین چوہدری اظہر وڑائچ، پیپلز پارٹی کے الطاف قریشی، پاک میڈیا کے میاں احمد بشیر، فضل مہمند نامور شاعر میاں وقار السلام اور مسرت خلیل شامل تھے۔ اسکے علاوہ دیگر پاکستانی کمیونٹی نے کثیر تعداد میں شرکت کی۔ تقریب کا آغاز قاری غلام شبیر اعوان نے تلاوت قرآن مجید سے کیا جبکہ نظامت مشہور ٹی وی کمپیئر محمد اشفاق بدایونی نے کی۔ مقررین نے عرفان صدیقی کی قلمی خدمات کو سراہا، یادرہے عرفان صدیقی کے کالمز زیادہ تر اوورسیز پاکستانیوں کے مسائل پر مشتمل ہوتے ہیں جنکو پاکستانی حکومت نے نوٹس کر کے کافی مسائل کو حل کیا جو کہ انکی بڑی کامیابی ہے۔ مہمان خصوصی نے پہلی کتاب اپنے آٹوگراف کے ساتھ پریس کونسلر پاکستان کونصلیٹ ارشد منیر کو پیش کی اور اسکے علاوہ دیگر شرکاء میں بھی مذکورہ کتاب کے نسخے بطور تحفہ تقسیم کیے گئے۔







www.dhudialnews.com

## Rubina Faisal Book Inauguration at PC Hotel Lahore












(پہچان سوال نامہ)

1۔آپ کا پورا نام؟

میاں وقار الاسلام

2۔ کوئی قلمی نام؟

نام تبدیل نہیں کیا

3۔ کہاں اور کب پیدا ہوئے؟

17 جنوری 1978 کو میری پیدائش ایک ایسی فیملی میں جہاں اقدار اور اصولوں کو ہمیشہ ترجیح دی جاتی تھی جس کی وجہ سے مجھے ہمیشہ اپنی فیملی کا تعارف کرواتے ہوئے فخر محسوس ہوتا ہے۔ میرا تعلق تحصیل میلسی، ضلع وہاڑی کی ایک سرائیکی آرائیں فیملی سے ہے۔ ہمارے اکثر رشتہ دار بنیادی طور پر زراعت کے پیشہ سے منسلک ہیں۔ ہماری زیادہ تر زمینیں اپنے آبائی علاقہ جلہ جیم میں ہیں۔

4۔ تعلیمی قابلیت؟

ماسٹر آف بزنس ایڈمنسٹریشن

5۔ابتدائی تعلیم کہاں سے حاصل کی؟

ابتدائی تعلیم اپنے مقامی شہر میلسی کے گورنمنٹ پرائمری سکول میلسی سے حاصل کی، اور پھر گورنمنٹ ہائی سکول میلسی سے ہی میٹرک کا امتحان پاس کیا۔ میٹرک کے بعد سی کام اور ڈی کام گورنمنٹ کمرشل ٹریننگ انسٹی ٹیوٹ سے مکمل کیا۔ ریگولر ایجوکیشن کی مکمل تفصیل نیچے دی گئی ہے۔

6۔اعلیٰ تعلیم کہاں سے حاصل کی؟

انٹر نیشنل سکول آف مینجمنٹ سائنسز (آئی ایس ایم ایس)، نیوپورٹ یونیورسٹی آف کیلی فورنیا، یو ایس اے (لاہور کیمپس، پاکستان) سے 1998/3 - 1999/12 میں ماسٹر آف بزنس ایڈمنسٹریشن (مینجمنٹ انفارمیشن سسٹم) کی ڈگری حاصل کی۔ 98-3 کے بیچ میں 3.52/4.0 جی پی اے کے ساتھ اور فائنل ٹرم، ایم آئی ایس میں 3.89/4.0 جی پی اے کے ساتھ نمایاں پوزیشن حاصل کی۔

بہاؤدین زکریا یونیورسٹی، ملتان، کامرس ملتان پاکستان گورنمنٹ کالج سے 1996/3 - 1998/3 میں بیچلر آف کامرس (مارکیٹنگ) کی ڈگری حاصل کی۔ (مارکیٹنگ اور سیلز پروموشن میں گروپ پوزیشن ہولڈر رہا)

**کیریئر سرٹیفکیشنز:** 10/2001 مائیکروسافٹ سرٹیفائیڈ پروفیشنل (ایم سی پی) ونڈوز 2000 ایڈوانس سرور کا سرٹیفکیٹ حاصل کیا۔

8/2000 میں انٹرنیٹ سروسس پرووائڈرز (آئی ایس پی) سیٹ اپ میں لینکس ریڈ ہیٹ کے ساتھ (کاروٹ سسٹم ، لاہور کیمپس سے پروفیشنل سرٹیفکیٹ حاصل کیا۔

6/2000 میں سسکو سرٹیفائیڈ نیٹ ورک ایسو سی ایٹ (سی سی این اے)، سیکنڈ اور تھرڈ لیئر سسکو ڈیوائسس پر ہینڈز آن پریکٹس کے ساتھ سسکو کا سرٹیفکیٹ حاصل کیا۔

8/999 میں انگلش لینگویج سرٹیفکیٹ (جو برٹش کونسل اور نیوپورٹ یونیورسٹی کے زیر اہتمام تھا) حاصل کیا۔

7۔ پیشہ؟

میں ایک پروفیشنل مینجمنٹ کنسلٹنٹ ہوں اور گذشتہ کئی برس سے مختلف سیکٹرز میں اپنی خدمات سرانجام دے چکا ہوں جن میں پبلک پے فون سسٹم، پبلک ایڈریس سسٹم، پبلک سرویلنس سسٹم، پاور ڈائیگنوسٹک سسٹم، برڈر ریپیلنٹ سسٹم، ٹرانزٹ میڈیا سسٹم، پبلک ڈسپلے سسٹم، ملٹی پرپز ایلیویٹرز اینڈ لفٹرز، ملٹی پرپز سیکورٹی ڈورز، بیریرز اینڈ ٹرنسٹائلز، مارکیٹ سروے، مارکیٹ ریسرچ، کارپوریٹ ٹریننگ اینڈ ایچ آر ڈیولپمنٹ، وومن ایمپاورمنٹ، چائلڈ لیبر، مائیکرو فنانس، لارج فارمیٹ پرنٹنگ، فارمیسی، رئیل اسٹیٹ، ٹرانسپورٹیشن اینڈ لاجسٹکس وغیرہ اہم ہیں۔ بڑے کاروباری اداروں میں نئی ٹیکنالوجیز متعارف کراونے کا ایک کامیاب ٹریک ریکارڈ ہے، جن میں کئی ملٹی ملین ڈالرز پراجیکٹس شامل ہیں۔ دنیا بھر کی متعدد معروف کمپنیوں کی جدید ایجادات پر ریسرچ بھی کی ہے۔ پاکستان کے لیے بہت سی بین القوامی کمپنیوں کی نمائندگی بھی حاصل کی اور پاکستان میں ان کے پراڈکٹس اور ٹیکنالوجیز کو متعارف بھی کروایا۔ بہت سی ایگزیبیشنز میں بھی حصہ لیا جن میں ، گوادر فرسٹ انٹر نیشنل یگزیبیشن 2018، جدہ کیریئر ایگزیبیشنز، صنعتی ایگزیبیشنز، پاور اینڈ انرجی ایگزیبیشنز، پراپرٹی ایگزیبیشنز، ایجوکیشنل ایگزیبیشنز، پاک چین ایگزیبیشنز، پاک بھارت ایگزیبیشنز، اور آرٹ اینڈ کلچرل ایگزیبیشنز وغیرہ شامل ہیں۔ انٹر نیشنل ایگزیبیشنز میں شرکت کے لیے کمپنیز کو باقاعدہ کنسلٹنسی بھی فراہم کی۔ گوادر، مری لاہور، اسلام آباد، ملتان اور دیگر علاقوں کے رئیل اسٹیٹ پراجیکٹس کو پاکستان کے علاوہ متحدہ عرب امارات اور یورپ اور دیگر ممالک میں انٹر نیشنل مارکیٹنگ نیٹ ورک کے ذریعے متعارف بھی کروایا اور پاکستان میں کئی ملین ڈالرز کی انوسٹمنٹ کروائی۔ کئی کاروباری سیمینارز، ورکشاپس، نیو پراڈکٹ لانچ، سی ای او فورمز وغیرہ کا بھی اہتمام کیا۔ پریس ریڈیو اور ٹیلی ویژن کے پروگراموں کے لئے کور سٹوریز، میڈیا رپورٹس، انٹرویوز اور سکرپٹ وغیرہ بھی لکھے۔

اہم سنگ میل:

ADRP-2017 ال دوسر واٹر، پاور اینڈ کیمکلز ریسرچ پروگرام
BRRP-2016 برڈر ریپیلنٹ سسٹم ریسرچ پروگرام
SERP-2015 سولر انرجی ریسرچ پروگرام
PDRP-2014 پاور ڈائیگنوسٹک سسٹم ریسرچ پروگرام
PARP-2013 پبلک ایڈرس سسٹم ریسرچ پروگرام
THRP-2012 ٹیکنکل ایچ آر ڈیولپمنٹ پروگرام
GIRP-2011 گوادر انڈسٹریل اسٹیٹ ریسرچ پروگرام
HRBP -2010 ہائی رائز بلڈنگز ریسرچ پروگرام
GPRP-2009 گوادر پراپرٹی ریسرچ پروگرام
CVRP-2008 کارپوریٹ ولاز ریسرچ پروگرام
GPRP- 2007 گوادر پورٹ ریسرچ پروگرام
HRRP- 2006 ہیومن ریسورس روبوٹکس ریسرچ پروگرام
MFML- 2005 مائیکرو فنانس اینڈ مائیکرو لیز
GTRP- 2004 گرافکس ٹیکنالوجیز ریسرچ پروگرام
IFMS- 2003 انٹر نیشنل فرنچائزنگ مینجمنٹ سسٹم
WTRP- 2003 وائرلیس ٹیکنالوجی ریسرچ پروگرام
ASRP- 2002 ایڈوانس سرور ریسرچ کے پروگرام
USCS- 2001 یونیورسلی سسٹین ایبل کمپیوٹر سویٹ
APMS- 2000 ایریا پے فون مینجمنٹ سسٹم

8۔ادبی سفر کاآغاز کب ہوا؟

میری کُم نام شاعری کاآغاز توشاید میرے ہوش سنبھالتے ہی میرے لاشعور کے کسی کونے میں ہو چکا تھا۔ یہ سلسلہ وقت کے ساتھ ساتھ جواں ہوتے احساسات اور جذبات میں رنگتا گیا۔1993 سے باقاعدہ شاعری کاآغاز کیا،اُس وقت میری عمر تقریبا 16 سال کے لگ بھگ تھی اور میں دسویں جماعت کا طالب علم تھا۔

9۔اگرآپ شاعر ہیں تو نظم اور غزل میں کس شاعر سے متاثر ہوئے؟

ادب کی دنیا بہت وسیع ہے،ادب کے آسمان پر ان گنت ستارے ہیں، ہر ستارہ اپنی آب و تاب سے چمک رہا ہے، جسے دیکھیں اس کا اپنا ایک الگ انداز ہے۔ اٹھارویں صدی سے شروع کریں تو میر تقی میر، نظیر اکبرآبادی، مرزااسداللہ خاں غالب، محمد ابراہیم خان، ذوق اور بہادر شاہ ظفر جیسے بڑے نام دیکھنے کو ملتے ہیں۔انیسویں صدی میں جھانکیں تو امیر مینائی، داغ دہلوی، الطاف حسین حالی، شبلی نعمانی، اکبرالہ آبادی، حسرت موہانی، جگر مرادآبادی اور جوش ملیح آبادی جیسے نام نظر آتے ہیں۔ آگے چلتے ہیں تو فیض احمد فیض، احمد ندیم قاسمی، قتیل شفائی، استاد دامن، حبیب جالب، ناصر کاظمی، منیر نیازی، مصطفٰی زیدی، احمد فراز، کشور ناہید، غلام محمد قاصر، پروین شاکر، ثمینہ راجہ، نوشی گیلانی اور ڈاکٹر شہناز مزمل جیسے کئی نمایاں نام نظر آتے ہیں، کس کا نام رکھیں اور کس کا چھوڑدیں، ادب کے آسمان میں سب کا اپنا اپنا مقام ہے۔ نئے لکھنے والے ادب کے نئے افق تلاش کر رہے ہیں۔

10۔ کسی شاعر یا ادیب کا تلمذ اختیار کیا؟

ڈاکٹر شہناز مزمل کی رہنمائی ہر موڑ پر حاصل رہی ہے۔

11۔ادب کی کونسی صنف زیادہ پسند ہے؟

نثری ادب میں ناول، افسانہ، تنقید، کالم، نثر، کہانی، ڈراما، فلم، پیروڈی، سفرنامہ اور سوانح حیات وغیرہ سب کا اپنا مقام اور اپنی اہمیت ہے۔اسی طرح شاعری میں چند اصناف نظم، نثری نظم، نظم معریٰ، آزاد نظم، غزل، گیت، شعر، قطعہ، رباعی، سہرا، مسدس، مخمس، لوری، ڈوھڑا(صرف سرائیکی میں)، ،کافی، قصیدہ، نعت، حمد، مرثیہ، وغیرہ سب کی اپنی اپنی اہمیت اور اپنا اپنا مقام ہے۔آج کل جدید ٹیکنالوجی کا دور ہے اور ہم تک ادب کی رسائی خاصی آسان ہو گئی ہے۔ادب بھی علم کے خزانوں میں سے ایک خزانہ ہے اور خزانہ جیسا بھی ہو خزانہ ہی ہوتا ہے۔ کوئی صنف کسی سے کم نہیں، ادب کا کوئی کام چھوٹا یا بڑا نہیں۔ادب تو پھر ادب ہے، بعض دفعہ کوئی عام سے بات جو کہ کسی بھی ادبی صنف کی پابند نہیں ہوتی، دل میں گھر کر سکتی ہے، بات میں جان ہونی چاہیے، بات اپنا رستہ خود بنا لیتی ہے۔میں ادب کو اصناف میں تقسیم کرکے نہیں دیکھتا، میں ادب میں جمعیت کا قائل ہوں، اچھا کام کسی بھی صنف میں ہو انسان پسند کیے بغیر رہ ہی نہیں سکتا۔

12۔ادب کی کس صنف میں زیادہ کام کیا؟

نثری ادب میں اسلامی و مذہبی مضمون، تنقید، کالم، انٹرویوز، سکرپٹ، ریسرچ پیپرز، نثر، کہانی، پیروڈی، سفرنامہ اور سوانح حیات وغیرہ اور شاعری میں نظم، نثری نظم، آزاد نظم، غزل، نعت اور حمد وغیرہ پر کام کرنے کی کوشش کی ہے۔

13۔شعری تصانیف کی تعداد اور نام؟

میری پہلی کتاب کا نام "من کٹہرا" تھا جو سال 2009 میں منظر عام پر آئی۔ کتاب کی رونمائی ہوٹل سن فورٹ لاہور میں ہوئی اور پروگرام کی صدارت ڈاکٹر

شہناز مزمل صاحبہ نے کی۔ میری دوسری کتاب کا نام "مثلِ کلیات" تھا جو 2014 میں مکمل ہوئی۔ میری تیسری کتاب کا نام "شہرِ داغدار" ہے جو کہ 2016 میں مکمل ہوئی ہے۔ میری چوتھی کتاب جو کہ ابھی زیرِ طباع ہے اس کا نام "سوزِ محشر" ہے۔

**"مثلِ کلیات"** محترمہ ڈاکٹر شہناز مزمل صاحبہ کی 30 کتابوں سے شاعری کا ایک مجموعہ ہے۔ "مثلِ کلیات" میں ڈاکٹر شہناز مزمل کی شاعری کے علاوہ ان کے ساتھ اور ادب سرائے انٹرنیشنل (دنیا میں معروف اردو ادبی فورم) کے ساتھ میرا 15 سالہ ادبی سفر نامہ بھی ہے۔

**میری تین کتابیں:** 1۔ "من کٹھرا" 2۔ "شہرِ داغدار" اور 3۔ "سوزِ محشر" تینوں مل کر ایک عظیم تصور "اسلامک وے آف لائف" کو بیان کرتی ہیں۔ "من کٹھرا" ہمارے خود کو سمجھنے کے بارے میں ہے کہ ہم کس طرح بنائے گئے ہیں۔ "شہرِ داغدار" ہماری کائنات کے بارے میں ہے کہ کس طرح کائنات تخلیق ہوئی ہے۔ "سوزِ محشر" قیامت کے دن کے بارے میں ہے کہ زندگی کے بعد کیا ہوگا۔ مزید یہ کہ یہ تینوں کتابوں بالترتیب "نفسِ امارہ"، "نفسِ لوامہ" اور نفسِ متمعئنہ پر بھی بات کرتی ہیں۔

14۔ نثری تصانیف کی تعداد اور نام؟

اردو کی شاعری کی کتابوں کو علاوہ میری ایک اردو کتابوں سیریز بھی ہے جس کا نام ہے "بیسٹ لائف نوٹس"

لائف بیسٹ نوٹس اپنی نوعیت کا ایک منفرد کتابی سلسلہ ہے۔ ان کتابوں میں میری زندگی کے بہترین نوٹس کی کولیکشن ہے۔ کچھ نوٹس قرانِ مجید کے بارے میں ہیں یعنی جب میں قران پہلی دفعہ پڑھا تو کیا محسوس کیا اور بار بار پڑھنے کے بعد کس نتیجے پر پہنچا۔ پھر کچھ نوٹس حضرت محمدؐ کی ذاتِ اقدس کے حوالے سے ہیں، کچھ انؐ کی زندگی کے اہم پہلوؤں پر اور کچھ انؐ کے آخری خطبہ کے بارے میں۔

اسی طرح قائدِ اعظم محمد علی جناحؒ کی زندگی کے کچھ اہم واقعات پر کچھ نوٹس میں اور کچھ علامہ اقبالؒ کی زندگی کے حالات و واقعات پر شامل کیا ہے۔ پھر کچھ مولانا رومی کی حکایتیں اور کچھ دیگر مثالیں وغیرہ جن سے زندگی کے رہنما اصول ڈھونڈے جاسکتے ہیں۔ اسی طرح ایک واقعہ مرحوم اشفاق احمد صاحب کی کتاب زاویہ سے بھی لیا گیا ہے۔

کچھ نوٹس میرے پروفیشن اور بزنس کے حوالے سے ہیں، جو میں نے مختلف شخصیات کے ساتھ کام کرنے اور سیکھنے کے دوران قلم بند کئے تاکہ انہیں مزید لوگوں کی رہنمائی کے لئے سامنے لایا جاسکے۔ اسی طرح کچھ نوٹس کا تعلق میرے ادبی اور تعلیمی سفر سے ہے، جو آج بھی میری رہنمائی کرتے رہتے ہیں۔

کچھ نوٹس کا تعلق پاکستان کے تاریخی، معاشی اور سیاسی پس منظر سے ہے۔ جن میں گوادر سی پورٹ، پاک چین اکنامک کوریڈور، پاک چین سیاسی، عسکری اور معاشی تعلقات اور پاکستان کے موجودہ اور مستقبل کے اہم ترقیاتی منصوبوں وغیرہ کی تفصیل شامل ہے۔ ان میں سے اکثر نوٹس، میری گوادر سے متعلقہ اہم پبلیکیشنز سے ہے۔

اب تک بیسٹ لائف نوٹس میں 100 سے زیادہ لوگ اپنا کم یا زیادہ حصہ ڈال چکے ہیں اور یہ سلسلہ بڑھتا جارہا ہے۔ اب تک اس کی 7 جلد مکمل ہو چکی ہیں، میری ارادہ اس سلسلے کو 10 جلد تک مکمل کرنے کا ہے۔ اس سلسلے کے آخری ایڈیشن پر بھی کام شروع کر دیا ہے جس کا نام "بیسٹ لائف کوٹس" ہے۔ اس حصہ میں انتہائی مختصر کوٹس ہیں، دو یا تین لائنز کی، جن کا زیادہ تر مواد پہلے سے مرتب شدہ نوٹس میں سے ہی ہے۔

**گوادر سے متعلقہ پبلیکیشنز**

اردو کی کتابوں کے علاوہ میری 10 دیگر کتابیں ہیں، جن میں 9 گوادر "نیوز بکس" شامل ہیں اور ایک گوادر "ہینڈ بک" شامل ہے۔ یہ کتابیں 150 سے زیادہ نیشنل اور انٹرنیشنل نیوز پیپرز سے نیوز کا تحقیقی مجموعہ ہے۔ نیوز کولیکشن کا

تعلق براہ راست گوادر کے تمام میگا پراجیکٹس اور گوادر ڈیپ سی پورٹ سے ہے۔ علاوہ ازیں چین پاکستان اقتصادی راہداری سے متعلق بھی بہت سی نیوز شامل ہیں۔ "گوادر ہینڈ بک" میں ضلع گوادر کی اہم معلومات گوادر پورٹ کی تفصیلات، اہم پراجیکٹس، گوادر کا تصویری سفر، اہم نقشاجات، اہم اقدامات، اہم بیانات اور گوادر میں مستقبل کے منصوبوں کا احاطہ وغیرہ سب شامل ہے۔

15۔اپنے خاندان کے حوالے سے کچھ بتایئے؟

**آباؤاجداد کی تاریخ:** ہماری معلومات کے مطابق ہمارے آباؤاجداد کی تاریخ حکیم میاں جلال الدین لاہوری سے شروع ہوتی ہے۔ حکیم میاں جلال الدین لاہوری، مغلیہ سلطنت کے سرکاری حکیم تھے، اس کے علاوہ مغل سلطنت کے سیاسی اور مذہبی مشیر بھی تھے۔ شہنشاہ محمد جلال الدین اکبر تیسرا مغل شہنشاہ تھا ۔جب اس نے 1582ء میں دین الٰہی متعارف کرایا تو مختلف مسلم علماء کرام کے ساتھ حکیم میاں جلال الدین نے بھی اس کی بھرپور مخالفت کی اور یہ کہہ کر بادشاہ کو چھوڑ دیا کہ یہ اسلام کی توہین ہے۔ حکیم میاں جلال الدین اس کے بعد لاہور منتقل ہوگئے اور اپنی حکمت لاہور میں ہی شروع کر دی۔

بادشاہ جہانگیر چوتھا مغل بادشاہ تھا اور اپنے باپ کے برعکس ایک روایتی مسلمان تھا۔ لیکن پھر بھی اس نے دین الٰہی پر اصرار کیا۔ شیخ احمد (مجدد الف ثانی کے طور پر جانے جاتے ہیں) نے بھرپور مخالفت کی اور حکم ماننے سے انکار کر دیا۔ جس کے نتیجے میں انہیں گوالیار فورٹ میں قید کر دیا۔ حکیم میاں جلال الدین نے مکمل طور پر شیخ احمد کی تحریک میں حصہ لیا۔ تاہم دو سال بعد ہی شہنشاہ کو اپنی غلطی کا احساس ہوگیا۔

بادشاہ جہانگیر نے پھر صرف شیخ احمد کو رہا ہی نہیں کیا بلکہ واپس آگرہ بھی بلا لیا اور تمام غیر اسلامی قوانین جو شاہ محمد اکبر کی طرف سے لاگو تھے وہ بھی ختم کر دیے۔

بادشاہ جہانگیر نے حکیم میاں جلال الدین لاہوری کی سابقہ خدمات کے بدلے میں انہیں پرگنا ہانکڑا میں 10،000 ایکڑ اراضی سے نوازا۔ حکیم میاں جلال الدین لاہوری نے اپنی رہائش اور سیکورٹی کے لئے 20 کنال فورٹ تعمیر کیا۔ حکیم میاں جلال الدین لاہوری نے اپنی باقی زندگی مقامی لوگوں کی خدمت کے لیے وقف کر دی۔ انہوں نے تبلیغ کی اور علاقے میں اسلام کو فروغ دیا۔ اس علاقے میں ہندوؤں اور سکھوں کی اکثریت تھی اور مسلمان اکثر تنازعات کا شکار ہوتے تھے۔ انہوں نے مسلم کمیونٹی کی حمایت اور سپوٹ کا کام شروع کیا۔ حکیم میاں جلال الدین لاہوری اور ان کی فیملی جنجوعہ آرائیں کے نام سے جانی جاتی تھی۔ حکیم میاں جلال الدین لاہوری کے بعد ان کی فیملی نے مسلم کمیونٹی کی سپورٹ اور دیگر فلاح کے کاموں کو جاری رکھا۔

اسلامی جدوجہد کا سلسلہ جاری رہا، مختلف لڑائیوں میں مسلمان شہید ہوتے رہے جس کے نتیجے میں اس علاقے میں شہیدا کے نام پر 9 قبرستان قائم ہوئے جن کے نام یہ ہیں۔

1۔نورن شہید
2۔شادن شہید
3۔ابراہیم جتی ستی
4۔عالم شاہ
5۔محمد شاہ،
6۔گل چند شہید
7۔حافظ اللہ بخش
8۔ال بخش اور
9۔جادے والا

آج یہ علاقہ جلہ جیم کے نام سے مشہور ہے۔ یہ نام میاں جلال الدین کے نام سے منسوب ہے۔1050 ہجری میں میاں جلال الدین لاہوری کے بیٹے حکیم رکن الدین نے بادشاہی جامع مسجد جلہ جیم کی تعمیر کی۔ تمام تاریخی قبرستانوں، بادشاہی جامع مسجد اور فورٹ کی نشانیاں آج بھی دیکھی جا سکتی ہیں۔

میاں جلال الدین سے میرے دادا حکیم میاں قمرالزمان سکلینی تک:

ہمارے بزرگوں نے جلہ جیم کی سیاسی، سماجی اور حکمت کے لحاظ سے خاطر خواہ خدمت کی ہے۔ میاں جلال الدین سے میرے دادا حکیم میاں قمرالزمان سکلینی تک ہمارے بزرگوں کی فہرست یوں ہے۔

1. حکیم میاں جلال الدین لاہوری
2. حکیم میاں رکن الدین
3. حکیم میاں محمد رمضان
4. حکیم میاں جوم علی
5. حکیم میاں حسین علی
6. حکیم میاں محمد رمضان
7. حکیم میاں رکن بخش
8. حکیم میاں فضل الحق
9. حکیم میاں قمرالزمان سکلینی

آج ہماری جنجوعہ آرائیں فیملی صرف جلہ جیم ہی آباد نہیں ہے، بلکہ پاکستان کے مختلف حصوں میں نقل مکانی کر چکی ہے۔

میرے دادا جناب حکیم میاں قمرالزمان کا تعارف

میرے دادا کا نام حکیم میاں قمرالزمان تھا۔ وہ خاکسار تحریک میں کافی سرگرم رہے۔ 1931ء میں علامہ عنایت اللہ مشرقی نے خاکسار تحریک کی بنیاد رکھی۔ یہ ایک سماجی تحریک تھی جو لاہور سے شروع ہوئی اس کا بنیادی مقصد بھارت کو برطانوی سلطنت کے تسلط سے آزاد کروانا تھا۔

علامہ مشرقی نے 4 جولائی 1947 کو خاکسار تحریک تحلیل کر دی کیوں کہ بھارت کے مسلمان نئی اسلامی ریاست یعنی پاکستان کے حصول کی کوششوں پر زیادہ مطمئن اور پر امید نظر آتے تھے۔ ساتھ ہی خاکسار تحریک میں مسلمانوں کی دلچسپی بھی کم ہو چکی تھی۔ حکیم میاں قمرالزمان خاکسار تحریک کے ساتھ ساتھ پاکستان مسلم لیگ میں سرگرم تھے۔

حکیم میاں قمرالزمان پاکستان کے قیام کے بعد یونین جلہ جیم کے 2 دفعہ چیئرمین بنے، پہلی ٹرم 1959 سے 1964 اور دوسری ٹرم 1968 سے 1964 تھی۔

بطور چیئرمین حکیم میاں قمرالزمان کی اہم کامیابیاں

علاقہ کے فلاحی کاموں کے لیے 24 ایکڑز رقبہ کی فراہمی ممکن بنائی۔ جسے درج ذیل فلاحی کاموں کے لئے الاٹ کیا گیا۔

1۔14 ایکڑز پر ہائی سکول کی تعمیر
2۔3 ایکڑز پر یونین کونسل کی تعمیر
3۔1 ایکڑ پر خدام القران
4۔1 ایکڑ پر ویٹرنری ہسپتال
5۔1/2 ایکڑ پر گرلز سکول
6۔1/2 ایکڑ پر کلب گھر
7۔5 ایکڑز پر ہیلتھ سینٹر جلہ جیم

انہوں نے **1938** میں فضل ربانیہ کے نام سے ایک شفاخانہ بھی قائم کیا، جس کا مقصد علاقے کے غریب اور ضرورت مند لوگوں کی خدمت کرنا تھا۔ مستحق مریضوں کو کھانا، پینا، رہنا اور ادویات وغیرہ کی سہولیات مفت فراہم کی جاتی تھیں۔ جب تک وہ حیات رہے کارِ خیر کا یہ سلسلہ یوں ہی جاری رہا۔

**میرے والدِ محترم میاں عبدالسلام صاحب کا تعارف**

میرے والد کا نام میاں عبدالسلام ہے، انہوں نے ایل ایل بی کی ڈگری 1973 میں پنجاب یونیورسٹی سے حاصل کی اور ملتان بار سے اپنی پریکٹس کا آغاز کیا۔ صاحبزادہ فاروق علی خان ایڈوکیٹ (سابق سپیکر قومی اسمبلی پاکستان)، محمد بشیر خان ایڈوکیٹ (سابق وائس چیئر مین، پاکستان بار کونسل) چوہدری عبداللطیف فروز پوری ایڈوکیٹ اور چوہدری پرویز آفتاب ایڈوکیٹ سے پیشہ ورانہ رہنمائی حاصل کی۔ 1974 میں وہ میلسی منتقل ہو گئے اور میلسی بار سے پریکٹس شروع کردی۔ 1989 میں انہوں نے میلسی بار ایسوسی ایشن کے الیکشن میں حصہ لیا اور بغیر مقابلے کے صدر منتخب ہوئے۔

حلف برداری کی تقریب میں جسٹس ہائی کورٹ جناب محمد منیر خان نے بطور چیف گیسٹ شرکت کی اور میاں عبدالسلام سے بطور صدر بار ایسوسی ایشن میلسی حلف لیا۔ دیگر معزز مہمانوں میں ریٹائرڈ چیف جسٹس ہائی کورٹ جناب سردار عبدالجبار خان اور ایکس سپیکر پاکستان نیشنل اسمبلی صاحبزادہ فاروق علی خان شامل تھے۔

میاں عبدالسلام نے بطور صدر جن چیلنجز کو قبول کیا وہ درج ذیل تھے۔

1۔ نوٹیفکیشن آف سیشن ڈویژن
2۔ ججز کے لیے کورٹ رومز اور رہائش گاہوں کی فراہمی
3۔ اے سی ہاؤس سے 8 کنال کی زمین کا حصول اور اس سے کورٹس کمپلیکس کی توسیع
4۔ بار رومز، لائبریری، کیفے، ٹی وی لاؤنج وغیرہ کی توسیع
6۔ میلسی کے وکلاء کے لیے رہائشی کالونی کا حصول

انہوں نے بار روم اور لائبریری روم کو ایڈیشنل سیشن جج کے نئے کورٹ روم میں تبدیل کیا۔ علاوہ ازیں ٹی ایم اے کے کلائنٹس شیڈ کو سول جج کے نئے کورٹ روم میں بدل دیا۔

ستمبر 1989 میں، انہوں نے سول جج میلسی چوہدری محمد یونس (جو بعد میں بطور جج ہائی کورٹ لاہور ریٹائر ہوئے) کی کوآرڈینیشن سے ایک ترقیاتی سکیم تجویز کی اور اسے برائے منظوری چیف جسٹس، ہائی کورٹ لاہور کو بھیج دیا۔

اس سکیم کے تحت سول ججز کے لئے 4 نئے کورٹ رومز اور سول ججز کے لیے 4 نئی رہائش گاہیں شامل تھیں۔ بعد میں اس اسکیم کو مکمل طور پر چیف جسٹس، ہائی کورٹ لاہور کی طرف سے منظور کر لیا گیا۔

میاں عبدالسلام میلسی بار ایسوسی ایشن کے 6 دفعہ صدر منتخب ہوئے، 1989 کے بعد بالترتیب سال 1990، 1995، 1998، 2000 اور 2001 میں صدر رہے۔

بطور صدر انہوں نے بار ایسوسی ایشن میلسی میں منعقد ہونے والے سینکڑوں پروگرامز کی میزبانی کی اور چیف جسٹس، ہائی کورٹ، لاہور، کے علاوہ کئی سینئر ججوں کو مدعو کیا۔ سیاستدان اور سول سوسائٹی کی جانب سے بھی کئی مہمانوں نے شرکت کی۔

ضلع کونسل سے بار ایسوسی ایشن میلسی کے لئے فنڈز کی فراہمی برائے تعمیر بار روم کمپلیکس، ہائی کورٹ سے فنڈز برائے تعمیر کورٹ کمپلیکس اور قیام گاہ برائے ججز، چیمبرز، لائبریری، کینٹین اینڈ کیفٹیریا کی ڈویلپمنٹ، ٹریننگ اینڈ ڈویلپمنٹ پروگرامز کا انعقاد، بار اور بنچ کے درمیان خوشگوار تعلقات کو فروغ کے لئے ایکسپوژر لیکچرز، انصاف اور قانون کی بالادستی کو برقرار رکھنے کے لئے اقدامات ان کی اہم کاوشوں میں شامل ہیں۔

انہوں نے ہمیشہ سماجی ناانصافی کے خلاف آواز اٹھائی اور کئی علاقائی بار ایسوسی ایشنز اور سول سوسائٹیز کو اکٹھا کیا۔

میلسی وکلاء رہائشی کالونی کے حصول کے لیے انہوں نے تسلسل کے ساتھ جدوجہد کی، جنوری 1990ء میں انہوں نے میاں نواز شریف (جب وہ پنجاب

کے وزیر اعلی تھے) اور میاں شہباز شریف سے ن لیگ سیکرٹریٹ ماڈل ٹاؤن (لاہور) میں ملاقات کی اور تجویز جمع کروائی۔ اپریل 1998ء میں میاں نواز شریف (جب وہ پاکستان کے وزیر اعظم تھے) میلسی کا دورہ کیا اور اس دوران ملاقات میں انہوں نے ریلوے اور اوقاف اراضی سے رقبہ فراہم کرنے کا وعدہ کیا۔

اپنی کالج کی زندگی سے ہی انہوں نے سماجی اور سیاسی سرگرمیوں میں حصہ لینا شروع کر دیا تھا۔ کالج کی سطح پر ان کی سیاسی سرگرمیوں میں جو ساتھی شامل تھے ان تصدق حسین جیلانی (پاکستان کے سابق چیف جسٹس)، جاوید ہاشمی (سابق وفاقی وزیر اور مشہور قومی رہنما)، محسن نقوی (مشہور اردو شاعر)، اصغر ندیم سید (مشہور رائٹر اور پروفیسر)، وقار احمد قریشی (کنٹرولر امتحانات، بی زیڈ یو) اور ملک محمد ناظم (ریٹائرڈ تحصیل میونسپل آفیسر) وغیرہ شامل تھے۔

نومبر 1968ء میں انہوں نے پاکستان پیپلز پارٹی کے ساتھ اپنے سیاسی کیریئر کا آغاز کیا، انہوں نے ملتان ائیر پورٹ پر مورخہ 18 مارچ 1970 کو صاحبزادہ فاروق علی خان کی قیادت میں ذوالفقار علی بھٹو سے ملاقات کی اور سوال کیا کہ آپ روٹی، کپڑا اور مکان کا نعرہ لگاتے ہیں، آپ عوام کو صرف یہ بتا دیں کہ آپ خود کیا پہنیں گے، آپ خود کیا کھائیں گے اور آپ خود کس طرح کی رہائش میں رہنا پسند کریں گے۔ اگر آپ عوام کو صرف یہ بتا دیں کہ آپ کا طرز بود و باش بطور حکمران کیسا ہو گا تو عوام کے دکھوں کا مداوا ہو جائے گا۔ ہمیں آج بھی اپنی سیاسی قیادت سے اسی سوال کا جواب چاہیے۔

سماجی شعبے میں "انجمن شہرانِ میلسی" کے صدر رہے اور "سول کلب میلسی" کا قیام کیا جس میں سول سوسائٹی اور اسسٹنٹ کمشنر کی مدد حاصل کی۔

انہوں نے ان ڈور گیمز کے فروغ کے لیے سول کلب میں بطور جنرل سیکرٹری بھی اپنی خدمات سر انجام دیں اور وکلاء، بینک آفیسرز، سرکاری حکام سمیت کاروباری اور سماجی حلقوں میں انڈور گیمز کے فروغ کے لیے اپنا کردار ادا کیا۔
انہیں سماجی، سیاسی، کاروباری اور وکلاء کے حلقوں میں انتہائی قدر کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے۔ وہ ہمیشہ اپنے کام سے محبت کرتے ہیں، روزانہ کام کرتے ہیں، بے مثال قائدانہ صلاحیتوں کے مالک ہیں، وہ طویل مدتی تعلقات پر یقین رکھتے ہیں۔ ان کی باتیں حکمت اور دانائی سے بھرپور ہوتی ہیں، اسلامک لیکچرز اور سیاسی تقاریر سننے سے تعلق رکھتی ہیں۔ سماجی مسائل کو اچھی طرح سمجھتے ہیں، اردو ادب خاص طور پر اقبالیات پر کافی عبور حاصل ہے۔ تاریخِ پاکستان اور نظریہ پاکستان کے تقریبا ہر پہلو کو جانتے ہیں۔ بچپن سے ہی انہیں اپنے والدین اور بزرگوں کا احترام اور خدمت کرتے ہوئے دیکھا ہے۔ ہمیشہ پُر امید رہتے ہیں، مشکلات کا سامنا ڈٹ کر کرتے آئے ہیں۔ اپنے اصولوں پر کبھی بھی سودا نہیں کرتے۔

**16۔ازدواجی حیثیت؟**

میری شادی 17 فروری 2009 کو ہوئی۔ میرے دو بچے ہیں ایک بیٹا اور ایک بیٹی، بیٹے کا نام میاں اسماعیل وقار ہے جس کی عمر 4 سال ہے اور بیٹی کا نام مریم وقار ہے جس کی عمر 3 سال ہے۔

**17۔فیملی ممبرز کے بارے میں بتایئے؟**

میرے والد کا نام میاں عبدالسلام ہے وہ ایک تجربہ کار وکیل ہیں۔ میری والدہ ہاؤس وائف ہیں، وہ زندگی میں ہر موقع میری حوصلہ افزائی کا ایک بڑا ذریعہ رہی ہیں۔ ہم چار بھائی ہیں۔ بھائیوں اور والدین کی طرف سے ہمیشہ خاطر خواہ سپورٹ حاصل رہی ہے۔

**18۔آج کل کہاں رہائش پزیر ہیں؟**

میں آج کل سعودی عرب کے شہر جدہ میں مقیم ہوں اور ایک سعودی گروپ جس کا نام ال دوسر انٹر نیشنل کمپنی لمٹیڈ ہے اس میں بطور انٹر نیشنل مارکیٹنگ مینیجر اپنی خدمات سر انجام دے رہا ہوں۔ ال دوسر گروپ کی 5 کمپنیاں ہیں جو کہ گذشتہ 30 سالوں سے سعودی عرب میں کام کر رہی ہیں۔ ان کمپنیوں کے امریکہ اور یورپ سے 100 سے زیادہ ٹریڈنگ پارٹنرز ہیں۔ زیادہ تر پارٹنرز کا تعلق کیمیکلز، الیکٹرکل، مکینیکل، سول، انسٹرومنٹل اور جدید کسٹم سلوشنز کی فیلڈز سے ہے۔

**19۔بچپن کی کوئی خوبصورت یاد؟**

**جب پہلی دفعہ قرآن پڑھا**

جب میں نے پہلی دفعہ قرآن ترجمے کے ساتھ پڑھا، تو سوچ میں پڑ گیا کہ یہی قرآن تھا جسے پڑھ کر صحابہ روتے جاتے تھے، پھر یہ سوچا کہ مجھ پہ تو ایسی کیفیت آئی ہی نہیں، پھر یہی سوچ کر قرآن دوبارہ پڑھنا شروع کیا، پھر وہ پہلی آیت آ ہی گئی جس پر انتہائی رقعت قائم ہوئی اور 45 منٹ تک میں اس آیت سے آگے نہیں بڑھ سکا:

پارہ نمبر 4، آیت نمبر 188، سورت ال عمران

لَا تَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ يَفْرَحُوْنَ بِمَآ اَتَوْا وَّيُحِبُّوْنَ اَنْ يُّحْمَدُوْا بِمَا لَمْ يَفْعَلُوْا فَلَا تَحْسَبَنَّھُمْ بِمَفَازَةٍ مِّنَ الْعَذَابِ ۚ وَلَھُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ١٨٨

آپ ہر گز خیال نہ کریں کہ جو لوگ اپنے کئے پر خوش ہوتے ہیں اور اس بات کو پسند کرتے ہیں کہ جو کام انہوں نے نہیں کئے ان پر ان کی تعریف کی جائے ان کے بارے میں آپ ہر گز یہ خیال نہ کریں کہ وہ عذاب سے چھوٹ گئے اور ان کے لئے دردناک عذاب ہے۔

یہ الفاظ میرے کانوں سے گزرتے اور میرے ماضی اور حال کے حالات میرے سامنے گھومنے لگتے، اگر مجھے کبھی کسی نے دھوکہ دیا، تو اس کے پیچھے جھوٹی تعریفیں ہی نظر آئیں، اور پروفیشنل لائف میں بہتر سے بہتر پراگرس کے لیے ہمیں یا اپنی کمپنی یا اپنے پراڈکٹس یا اپنی سروس کی خاطر خواہ تعریف کرنی یا کروانی پڑتی۔ میری زندگی کی فلاسفی کو بدلنے کے لیے یہ ایک آیت کافی تھی۔

میں اپنے آپ کو اسی دن سے مسلمان سمجھتا ہوں، اسلام کی روح کیا ہوتی ہے، اللہ کو یاد کیسے کیا جاتا ہے اس کے لیے رویا اور تڑپا کیسے جاتا ہے، میری ذات اس طرح کی کسی بھی کیفیت سے سطحی طور پر بھی ناواقف تھی۔

قران پڑھیئے، دنیا میں ہماری ذات کو جھنجوڑنے کے لیے اس سے بڑی اور کوئی چیز نہیں اتاری گئی ! اسی لئے اسے مضبوطی سے پکڑنے کا حکم ہے۔ ایک اور جگہ اللہ فرماتا ہے: کیا تمہیں پوری زندگی میں اتنا وقت نہیں ملا تھا، کہ ایک دفعہ قران پڑھ لیتے۔

دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ہم سب کو قران پڑھنے، سمجھنے اور اس پر عمل کرنے کی توفیق دے، اور اپنی ہدایت کے راستے پر ثابت قدم رہنے کی طاقت بھی دے، امین۔

20۔ادبی سفر کے دواران میں کوئی خوبصورت واقعہ؟

مگر میرا چاند روٹھ جاتا ہے!

ماڈل ٹاؤن لائبریری میں ادب سرائے کے ماہانہ مشاعرے میں، میں نے ایک غزل پڑھی جس کا ایک کچھ یوں تھا

سُنا ہے آج کی رات چاند نظر نہیں آیا
شاید مجھ سے رُوٹھا تھا جو اِدھر نہیں آیا

جب میں نے غزل پڑھ لی تو ایک سینئر مہمان شاعرہ نے کہا کہ بیٹا چاند سب کا سانجھا ہوتا ہے اور چاند کسی سے نہیں روٹھتا۔

ان کی بات پر میں نے جواب دیا کہ، آپ ٹھیک کہتی ہیں

"مگر میرا چاند روٹھ جاتا ہے!

پوری غزل کچھ یوں تھی:

سُنا ہے آج کی رات چاند نظر نہیں آیا
شاید مجھ سے رُوٹھا تھا جو اِدھر نہیں آیا

دل کی بازی میں تم سے ہار بیٹھا تھا
باز تو پھر بھی اے بازی گر نہیں آیا

دیارِ بے خبر سے ناداں کو میرا تجسّس تھا
پر اِدھر بھولے سے بھی وہ بے خبر نہیں آیا

اُسے گلہ ہے میں نے بھلا دیا اُس کو
کیسے اُسے بتاؤں کب اُس کا ذِکر نہیں آیا

تیرے بغیر در بدر کتنا چلیں گے اب وقار
ہم پہ ٹوٹا قہر جو تجھ کو نظر نہیں آیا

شاعر: میاں وقارالاسلام

تصنیف: من کٹھرا

**21۔آپ کے پسندیدہ مصنفین؟**

بہت سارے مصنفین کو ملنے، پڑھنے اور سننے کا موقع ملتا رہتا ہے۔ بہت سا نیا پرانا ملا جلا کام نظر سے گذرتا رہتا ہے، بہت سارے لوگوں نے بہت اچھا کام کیا تھا، کر رہے ہیں اور کرتے نظر آ رہے ہیں۔ کچھ لوگوں کے نام اتنے بڑے ہیں کہ اگر ان کا ذکر نہ کیا جائے تو ناانصافی ہو گی جن میں ضیاء محی الدین، اشفاق احمد، عمیرہ احمد، اوریا مقبول جان، انور مقصود، انتظار حسین، فاطمہ ثریا بجیا، بانو قدسیہ، بشریٰ انصاری، فریال گوہر، محمد یونس بٹ، مستنصر حسین تارڑ، منصور آفاق، منو بھائی، رضیہ بٹ، نسیم حجازی اور سعادت حسن منٹو جیسے بہت سے لوگ انتہائی نامور ہیں انھوں اپنے آپ کو ہر سطح پر منوایا ہے۔ یہ تھوڑے سے نام ہے تمام ستاروں کی گنتی چند لائنز میں ممکن نہیں۔ مگر ایک تاریخ رقم کی جا چکی اور اور نئی تاریخ رقم ہوتی نظر آ رہی ہے۔ بدلتے وقت سے ہم آہنگ بہت سا جدید کام بھی دیکھنے میں نظر آتا ہے جو ادب کے روشن مستقبل کی ضمانت معلوم ہوتا ہے۔

**22۔اخبارات یا رسائل سے وابستگی؟**

ماہانہ و سالانہ لیٹریری و کمرشل میڈیا رپورٹس، لیٹریری و کمرشل ایونٹ نیوز، لیٹریری و کمرشل انٹرویوز، سپلیمنٹس، ایڈورٹائزنگ، آرٹیکلز، شاعری، ٹی وی، ریڈیوز اینڈ نیوز پیپر سکرپٹس کی اشاعت اور براڈکاسٹنگ کے حوالے سے 150 سے زیادہ لوکل اور انٹرنیشل میڈیا چینلز سے رابطہ رہا جن میں ریڈیو، نیوز پیپرز، ٹی وی، میگزینز اور مختلف آن لائن نیوز ویب سائٹس بھی شامل ہیں۔

**23۔ادبی گروپ بندیوں اور مخالفت کا سامنا ہوا؟**

**ادبی حلقوں کا نقشہ** : میں ویسے تو کبھی بھی گروپ بندیوں کا یا ادبی مخالفت کا کبھی بھی شکار نہیں ہوا، مگر اس کلچر کو بہت قریب سے دیکھا ہے۔ ہمارا المیہ یہ ہے کہ جب کسی کی حوصلہ شکنی کی جاتی ہے، تو ہم خوب مزے لے کر پڑھتے ہیں اور بار بار پڑھتے ہیں، لوگوں سے بڑھ بڑھ کر شئیر بھی کرتے ہیں، ہمارا خون ڈبل ہو جاتا ہے، جانے ہماری ذات کون سی تسکین پاتی ہے کہ ہماری روح تک سکون میں آ جاتی ہے، دراصل ہم اپنی شیطانی ہوس کو پورا کرنے کے علاوہ اور کچھ نہیں کرتے اور محنت کرنے والوں کے حوصلوں کی دھجیاں اُڑاتے چلے ہیں اور اِس پر خوش بھی ہوتے ہیں۔ ادبی حلقوں کا نقشہ اس سے بالکل بھی مختلف نہیں ہے۔ اس طرح کے عمل اور رد عمل سے ادب مفلوج ہوتا ہے اور کچھ لوگ اسے ادب کی خدمت سمجھتے ہیں۔ باہمی وقار ادب کی روح ہے، وقار نہیں تو ادب بھی نہیں۔ ادبی سفر میں ہمیشہ کوشش رہی ہے کہ باہمی عزت و وقار برقرار رہے۔

**24۔ادب کے حوالے سے حکومتی پالیسی سے مطمئن ہیں؟**

ادب کے حوالے سے حکومتی پالیسی ایک ڈیتھ سرٹیفیکیٹ کی حیثت رکھتی ہے۔ ادب دکھی عوام کا آئینہ دار ہوتا ہے۔ معاشرے کے کمزور پہلوؤں کی نشاندہی کرتا ہے، عوامی مسائل کے حل وضع کرتا ہے، اچھی روایات کا تحفظ کرتا ہے، قومی ویلوز مضبوط کرتا ہے، باہمی ربط اور ہم آہنگی بڑھاتا ہے، معاشی و معاشرتی تناؤ کو کم کرنے میں مدد دیتا ہے۔ سماجی گراوٹ کو کم کرنے میں مدد دیتا ہے۔ ادب کے اثرات بچوں سے لے کر بڑوں تک سب میں نظر آتے ہیں، پڑھنے کو اچھا ملتا ہے، سننے کو اچھا ملتا ہے، دیکھنے کو اچھا ملتا ہے، جس سے لوگوں کے ذہنی تناؤ بھی کم ہوتے ہیں اور عوام میں شعور بھی بڑھتا ہے۔ اور ایک وقت آتا ہے کہ قوم ایک باشعور قوم بن کر سامنے آتی ہے۔

حکومتوں کا مسئلہ یہ ہے کہ وہ چاہتے ہی نہیں کہ ہماری قوم ایک باشعور قوم میں تبدیل ہو کیوں کہ ان کو پتہ ہے کہ جس دن قوم میں شعور پیدا ہو گیا انہیں سیاست میں جگہ نہیں ملے گی۔

25۔اُردو ادب سے وابستہ لوگوں کے لیے کوئی پیغام؟

اردو ادب سے وابستہ لوگوں سے سوال بھی ہے اور ایک پیغام بھی، میں پوچھنا چاہتا ہوں کہ عوامی شاعر کہاں گئے

جب ایوب خان کا دور آیا

تیرا پاکستان ہے نہ میرا پاکستان ہے
یہ اس کا پاکستان ہے جو صدرِ پاکستان ہے

اقتدار ایوب خان سے جنرل یحییٰ خان کو منتقل ہوا تو حبیب جالب نے اُن کو بھی اسی لب و لہجے سے مخاطب کیا کہ

تم سے پہلے وہ جو اک شخص یہاں تخت نشیں تھا
اُس کو بھی اپنے خدا ہونے پہ اتنا ہی یقیں تھا

حبیب جالب کا بھٹو کو "خراج تحسین"

میں قائد عوام ہوں

جتنے میرے وزیر ہیں سارے ہی بے ضمیر ہیں
میں انکا بھی امام ہوں میں قائد عوام ہوں

جنرل ضیاء الحق کا دور آیا تو حبیب جالب نے نئے آمر کو مخاطب کرتے ہوئے کہا کہ

ظلمت کو ضیاء صرصر کو صبا، بندے کو خدا کیا لکھنا
اس ظلم و ستم کو لطف و کرم اس دکھ کو دوا کیا لکھنا

آمریت کے بعد جب پیپلز پارٹی کا پہلا دور حکومت آیا اور عوام کے حالات کچھ نہ بدلے تو جالب صاحب کو کہنا پڑا

وہی حالات ہیں فقیروں کے
دن پھریں ہیں فقط وزیروں کے
ہر بلاول ہے دیس کا مقروض
پاؤں ننگے ہیں بے نظیروں کے

بے نظیر کے بعد نواز شریف کا دور شروع ہوا اور اُنھوں نے عوام کے لئے اپنے بلند بانگ دعوے شروع کئے تو عوامی شاعر بیماریوں کی پوٹ بن گئے تھے مگر اُن سے رہا نہ گیا۔ میاں نواز شریف نے اپنے پہلے دورِ حکومت میں عوام کے لئے اپنی جان قربان کرنے کا مشہور بیان دیا تھا جس پر جالب نے کہا کہ

نہ جاں دے دو، نہ دل دے دو
بس اپنی ایک مل دے دو
زیاں جو کر چکے ہو قوم کا
تم اس کا بل دے دو

حبیب جالب

ظلم کے خلاف لکھنے کی روایات کم ہوتی جا رہی ہیں، سسکیاں لیتی ہوئی عوام کا کوئی پرسانِ حال نہیں، اس پر توجہ دینے کی ضرورت ہے۔

26۔ ہماری اس کاوش پر کچھ کہنا چاہیں گے؟

لکھنے والوں کی اگر پڑھنے والوں تک رسائی نہ ہو تو لکھنے کا مقصد ہی فوت ہو جاتا ہے، ہمارے دور کی زندہ تحریریں اپنے قلم کار کے ساتھ جیتے جی دفن ہو جاتی ہیں کیوں کہ ان کی رسائی پڑھنے والوں تک نہیں ہوتی۔ آپ لوگوں کے کام کو دیکھ کر خوشی ہوتی ہے کہ آپ نے نئے دور کے ادب میں نئی روح پھونک دی ہے۔ آپ اپنے حصے کا کام باخوبی کر رہے ہیں، آپ لوگوں نے بہت اچھی روایت ڈالی ہے اس کام کو آگے بڑھنا چاہیے۔ آپ لوگوں کی ویب سائیٹ بھی اپنے منفرد کام کی وجہ سے جانی پہچانی جاتی ہے اور آپ کا ادبی ناشتہ تو ملک بھر میں مشہور ہے۔ اس طرح کی تبدیلی ادب کی دنیا میں امید کی کرن نظر آتی ہے۔ آپ کے کام کا آغاز بہت اچھا ہے۔ اس کام کو ہر سطح پر پھیلانے کی ضرورت ہے۔

27۔ پہچان شعر یا تحریر؟

الف: پہچان تحریر

قرانِ مجید کا بہترین شاہکار

میری ناقص عقل جس چیز کو قرانِ مجید کا بہترین شاہکار سمجھنے پر آمادہ ہے. میں اسے دوستوں سے ضرور شئیر کرنا چاہوں گا۔ قرانِ مجید میں اللہ تعالیٰ نے کئی مقامات پر طرح طرح کے مناظرے کئے ہیں، خاص طور پر جب محشر کے دن لوگوں کو دوبارہ زندہ کرکے میدانِ محشر کر طرف لایا جائے گا۔ اللہ تعالیٰ نے قران میں ہر جماعت کے معاملات بیان کئے ہیں، ان جماعتوں میں ایک گناہ گار جماعت شامل ہے جن کے چہرے سیاہ ہوں گے، ایک دوسری جماعت جو پرہیز گاروں کی ہو گی جن کے چہرے روشن ہوں گے اور ایک تیسری جماعت جو سب سے آگے بڑھ جانے والی جماعت ہو گئی۔ اللہ تعالیٰ نے ان جماعتوں کے آپس میں بحث و تکرار کو بھی قلم بند کیا ہے۔ یہ بحث و مباحثہ سننے سے تعلق رکھتا ہے۔

اور جب وہ دوزخ کو اپنے سامنے دیکھ لیں گے اور انہیں یقین ہو جائے گا کہ وہ اس میں ڈالے جانے والے ہیں تو ہر گناہ گار جماعت طرح طرح کے عذر پیش کرے گی تاکہ کسی نہ کسی طرح دوزخ کے عذاب سے بچ جائے۔ ایک جماعت کہے گی کہ یا اللہ یہ ہمارے بڑے، ہمارے عالم، ہمارے حکمران، ہمارے آباؤ اجداد، دوست احباب خواہ کوئی بھی جماعت جس نے ان کو بہکایا ہو گا وہ اس کے بارے میں کہیں گے کہ انہیں دوگنا عذاب دیا جائے کیوں کہ انھوں نے ان کی زندگی اور آخرت تباہ کر دی۔ اللہ فرمائے گا کہ ان کو بھی دگنا عذاب اور تم کو بھی دگنا عذاب تم عقل نہیں رکھتے تھے۔ یوں ہر جماعت اس طرح کے عذر قبول نہیں کئے جائیں گے۔

ایک اور جماعت کہے گی کہ یا اللہ ہم سے ہماری زمینیں، جائیدادیں، جاگیریں، سونا وچاندی، کاروبار، بال، بچے اور اہل خانہ خواہ جو کچھ بھی ان کی ملکیت ہو وہ سب لے لیا جائے اور کسی طرح ان کی جان بخشی کر دی جائے۔ اس دن صرف اعمال کے سودے ہوں گے اور کسی سے ان کی ملکیت کا کچھ بھی قبول نہیں کیا جائے گا۔ ایک اور جماعت یہ کہے گی کہ یا اللہ اگر ہمیں دوبارہ دنیا میں جانا نصیب ہو تو ہم بھی نیک اعمال کریں اور گمراہوں میں نہ ہوں۔ تو ان کی یہ درخواست بھی رد کر دی جائے گی۔ ایک اور جماعت یہ کہے گی کہ یا اللہ ہمیں تو شیطان نے گمراہ کر دیا تھا، تو شیطان جواب دے گا کہ یا اللہ مجھ میں طاقت نہ تھی کہ ان سے کوئی گناہ کروا سکتا میں انہیں دور سے بلاتا تھا اور یہ خود ہی دوڑے چلے آتے تھے۔ تو اس جماعت کا یہ عذر بھی جاتا رہے گا۔ یہاں تک کہ ہر گناہ گار جماعت کے ہر طرح کے عذر ان کو واپس کر دیے جائیں گے اور گناہ گار انسان یا جماعت کے ہاتھ میں صرف مایوسی اور بے بسی ہی رہ جائے گی۔

اب گناہ گار انسان یا جماعت کو یہ یقین ہو جائے گا کہ اب سارے عذر ختم ہو گئے ہیں اور بچنے کی کوئی تدبیر باقی نہیں رہی اور اب اس کا ٹھکانہ صرف دوزخ ہے۔ اور جب دوزخ کے داروغہ انہیں دوزخ کی طرف ہانکتے ہوئے لے جا رہے ہوں گے، اور ان کے چہروں پر رسوائی کے سوا کچھ نہیں ہو گا، اور ان کے دل اپنے آپ سے بیزار ہو رہے ہوں گے، تو اللہ تعالیٰ ان سے پھر ہم کلام ہو گا۔ اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ اس وقت تمہاری ذات جس قدر بیزار ہو رہی ہے کہ دوزخ میں ڈالی جائے گی، اللہ کی ذات اس سے کئی گناہ زیادہ بیزار ہوتی تھی جب تمہیں ایمان کی طرف دعوت دی جاتی تھی اور تم کفر کی راہ اختیار کیا کرتے تھے۔

تصنیف: بیسٹ لائف نوٹس

مصنف و مرتب: میاں وقار الاسلام

جلد: 1

ب : پہچان حمد

## حمد باری تعالی

پھیلا ہوا ہے چار سُو یہ رَب کا نور ہے
میں کیا ہوں مجھ کو کس لئیے خود پر غرور ہے

مجھ بے خبر کو آج تک اپنی خبر نہیں
میرے لہو میں دوڑتا رَب کا شعور ہے

حیراں ہے عقل اُس کی عطاؤں پہ ہر گھڑی
یوں نعمتوں میں بھر دیا رَب نے سرور ہے

رُوشن کتاب خیر و بقاء کی نوید ہے
بے علم اِس کی رحمتوں سے کتنا دور ہے

بدکار ، گناہگار پہ اپنا فضل کیا
توبہ کے در پہ ہوں کھڑا کہ وہ غفور ہے

شاعر: میاں وقارالاسلام

تصنیف: من کٹھرا

## حمد باری تعالی

زباں ذکرِ الٰہی سے کبھی خالی نہیں ہوتی
ہوں جیسے بھی مرے حالات بدحالی نہیں ہوتی

یہاں زندہ دلوں پر ہی تو خوشیاں راج کرتی ہیں
اگر چھائی ہو مایوسی تو خوشحالی نہیں ہوتی

کبھی مردہ دلوں کی حسرتیں پوری نہیں ہوتیں
مگر ایمانِ کامل سے بداعمالی نہیں ہوتی

اگر منزل ہی باطل ہو ڈگر سیدھی نہیں ہوتی
مسافت راہِ حق پر ہو تو پامالی نہیں ہوتی

یہاں نظرِ جہاں دیدہ بہت مسرور ہوتی ہے
بدل ڈالے اگر دل سمت ہریالی نہیں ہوتی

شاعر: میاں وقارالاسلام

تصنیف: شہرِ داغدار

## حمد باری تعالی

شاید عمل یہ میرا پسندیدہ نہیں ہے
مایوسیوں سے آنکھ یہ نم دیدہ نہیں ہے

میں کیسے بڑھوں آگے نظر کچھ نہیں آتا
اندھی ہے عقل کیونکہ جہاں دیدہ نہیں ہے

نظریں چرا کے یاں سے چاہوں گا میں گزرنا
رب سے یہ جانو کچھ بھی تو پوشیدہ نہیں ہے

عاصی نے بھی اپنے پر ہیں ظلم بہت ڈھائے
اور اپنے کیے پر بھی رنجیدہ نہیں ہے

توبہ تو کر لی ڈر کر رب سے وقار تو نے
لگتا ہے تیرا دل تو سنجیدہ نہیں ہے

شاعر: میاں وقار الاسلام

تصنیف: شہرِ داغدار

## حمد باری تعالی

چاہا ہم نے سورج کو بھی
چاند سے ہم نے الفت کی ہے

عکس خدا کا ہر ذرے میں
ذروں نے بھی عبادت کی ہے

حیا پروئی ہے نظروں میں
ہر انسان کی عزت کی ہے

اہل وفا سے دنیا بھر کے
ہر باسی نے شرارت کی ہے

رب سے پیار کیا ہے جس نے
اس نے سب سے محبت کی ہے

شاعر: میاں وقار الاسلام

تصنیف: سوزِ محشر

حمد باری تعالی (نظم)

اپنے فضل سے کر عطا مولا
میرے شکر پہ نہ جا مولا
میرا شکر ہے ہی کیا مولا
اپنے فضل سے کر عطا مولا
میرے صبر پہ نہ جا مولا
میرا صبر ہے ہی کیا مولا
اپنے فضل سے کر عطا مولا
میرے ذکر پہ نہ جا مولا
میرا ذکر ہے ہی کیا مولا
اپنے فضل سے کر عطا مولا
میری نذر پہ نہ جا مولا
میری نذر ہے ہی کیا مولا
اپنے فضل سے کر عطا مولا
میری فکر پہ نہ جا مولا
میری فکر ہے ہی کیا مولا

شاعر: میاں وقار الاسلام

تصنیف: شہر داغدار

ب: پہچان غزلیں

اُبھرتے سورج کا سلام تیرے نام کر دیتا
دن کے سارے تام جھام تیرے نام کر دیتا

سردیوں کی دھوپ ساری گرمیوں کی چھاؤں بھی
موسموں کی سرد شام تیرے نام کر دیتا

اختیار ہوتا گر اس بہار پر میرا
رنگ و بو کے انتظام تیرے نام کر دیتا

دل کی کیفیت کو میں جب بیان کر سکتا
حسرتوں کے سب کلام تیرے نام کر دیتا

قید میں جو کر سکتا ان حسین لمحوں کو
آنے والے سب ایام تیرے نام کر دیتا

شاعر: میاں وقارالاسلام

سُنا ہے آج کی رات چاند نظر نہیں آیا
شاید مجھ سے رُوٹھا تھا جو اِدھر نہیں آیا

دل کی بازی میں تم سے ہار بیٹھا تھا
باز تو پھر بھی اے بازی گر نہیں آیا

دیارِ بے خبر سے ناداں کو میرا تجسّس تھا
پر اِدھر بھولے سے بھی وہ بے خبر نہیں آیا

اُسے گلہ ہے میں نے بھلا دیا اُس کو
کیسے اُسے بتاؤں کب اُس کا ذِکر نہیں آیا

تیرے بغیر در بدر کتنا چلیں گے اب وقار
ہم پہ ٹوٹا قہر جو تجھ کو نظر نہیں آیا

شاعر: میاں وقارالاسلام

یہ جدائی تو بہت مشکل ہے
میرے ہمدم ترے وصال کے بعد

سال گذرا ہے سال گذرے گا
تم تو آؤ گے ایک سال کے بعد

میری آنکھیں تو بھیگ جاتی ہیں
پھر سے تیرے حسیں خیال کے بعد

دوستی کی مثال کیسے دوں
میرے ہمدم تری مثال کے بعد

میرے سارے جواب ہار گئے
ترے اک لاجواب سوال کے بعد

شاعر: میاں وقارالاسلام

کیسی زمیں کیسا آسماں یارب
عجب حیرت کا مکاں یارب

کوئی تو ہے فرشتہ یہاں
اور کوئی ہے شیطاں یارب

دل اسی بات کو سمجھ نہ سکا
کسے کہتے ہیں انساں یارب

یوں تو انسان نے ترقی کی
اور ہوتا گیا حیواں یارب

مجھے وہ قوتِ گویائی دے
جو ہو تیری بھی ترجماں یارب

شاعر: میاں وقارالاسلام

اُس کی آنکھوں پہ کیا کہا جائے
اُس کے ہونٹوں پہ کیا لکھا جائے

وہ تو ہے زندہ غزل کی صورت
اُس کے بارے میں کیا کہا جائے

اور کبھی بیٹھ کر اکیلے میں
اُس کی آواز کو سنا جائے

وہ اچھوتا خیال ہے اُس کو
خواب طرح سے بُنا جائے

یا کبھی دستِ دعا پھیلا کر کر
واسطے اپنے ہی مانگا جائے

شاعر: میاں وقارالاسلام

آسماں سر پہ کھڑا ہو جیسے
شہر ویران پڑا ہو جیسے

سر نگوں اس طرح ہے سارا نگر
کوئی احسان گڑا ہو جیسے

زندگی ایسا اک نگینہ ہے
دل مفلس میں جڑا ہو جیسے

اس طرح تجھ کو ہے محسوس کیا
تو میرے ساتھ کھڑا ہو جیسے

ایسا احساس دلاتا ہے بشر
سب فرشتوں سے بڑا ہو جیسے

شاعر: میاں وقارالاسلام

چند روز اپنی تم سے جو قربت نہیں رہی
تم سمجھے یہ کہ مجھ کو محبت نہیں رہی

گہرا ہے رگ و جان سے رشتہ تجھ سے
سوچا بھی کیسے تم نے کہ اُلفت نہیں رہی

اِس گردشِ دوراں نے چکرا دیا مجھے
اور مجھ میں سنبھل جانے کی طاقت نہیں رہی

کیا شام ڈھل گئی کسی سائے کی طرح سے
یا دوستوں کو میری ضرورت نہیں رہی

دھاگوں سے زیادہ نازک رشتے ہیں اپنے دل کے
اُلجھے تو اِن کی پہلی سی صورت نہیں رہی

شاعر: میاں وقارالاسلام

تم میری محبت ہو میری سزا نہیں ہو
اک بار کہہ دو مجھ سے کہ تم خفا نہیں ہو

تیرا خیال میری راتوں کا ہمسفر ہے
ان رت جگوں سے پوچھو کہ تم تنہا نہیں ہو

میں تیرے بعد کتنا بے آسرا ہوا ہوں
اپنے ہی دل سے پوچھو تم بے آسرا نہیں ہو

اس بے رخی پہ میری تم بھی تو روٹھتے ہو
پرواہ نہیں جو مجھ کو تم بے پرواہ نہیں ہو

مانا خطائیں میری بے حد شمار ہوں گی
میں بھی نہیں فرشتہ تم بھی خدا نہیں ہو

شاعر: میاں وقارالاسلام

بتائیں یہ کیسے کہ جذبات کیا ہیں
زباں پہ یہ اٹکی ہوئی اک صدا ہیں

یہ قطرے جو پلکوں پہ ٹھہرے ہوئے ہیں
مسلسل مرے ضبط کی انتہا ہیں

مجھے مثلِ شمع جلاتی ہیں شامیں
یہ دن ہجر کے بھی صبر آزما ہیں

جھکائیں جو پلکیں تو میں نے یہ دیکھا
کوئی بھی نہیں آپ جلوہ نما ہیں

مری شعر گوئی ہے ذکرِ مسلسل
نمازیں مری تیرے حق میں دعا ہیں

شاعر: میاں وقارالاسلام

ذہنوں کو نئی سوچ نرالے خیال دے
یہ شہر داغ دار ہے اِس کو اُجال دے

کیوں قوم بھول بیٹھی ہے اپنی اَساس کو
فرعونیت کو سب کے دلوں سے نکال دے

اِس نے بھلا دیے سبھی افکار اور ہنر
یہ قوم لازوال ہے اِس کو کمال دے

کامل تھا تیرا دین ہے گیا عاملوں کے ہاتھ
بوجہل کو ہمارے سروں سے تو ٹال دے

جانے کیوں لے اُڑی ہے خزاں موسمِ بہار
پھولوں سے خوشبیوں سے چمن کو جمال دے

شاعر: میاں وقارالاسلام

شام و سحر پہ میرے حصے لکھے ہوئے ہیں
ڈھلتے لمحوں پہ میرے قصے لکھے ہوئے ہیں

میرا حال و ماضی میں نے لکھا ہے
باقی افسانوں کے عرصے لکھے ہوئے ہیں

میری غزلیں میرے من کے قصے ہیں
غم جو بھلائے پھر سے لکھے ہوئے ہیں

مردہ دلوں کی آنکھ میں آنسو کب آتے ہیں
سوکھا میرا دامن برسے لکھے ہوئے ہیں

میری زمین بھی مجھ کو کتنا کھا پائے گی
سارے بدن پہ میرے ورثے لکھے ہوئے ہیں

شاعر: میاں وقارالاسلام

ت : پہچان نظمیں

بس اتنی دعا ہے میری
سینے میں غم برابر نہیں
چشم پُرنم برابر نہیں
بس اتنی دعا ہے میری
جب اشک پیمانے کھلیں
تم پہ صبر دھانے کھلیں
تم آنسوؤں کو پی سکو
تم غموں میں جی سکو

کون غموں سے ابتر نہیں
زندگی پھولوں کا بستر نہیں
پھر سے جینے کا راستہ دے
خدایا باقی سفر آراستہ دے

بس اتنی دعا ہے میری

شاعر : میاں وقار الاسلام
تصنیف : شہر داغدار

دل آج بھی مقروض ہے

ریت کے گھروندوں کا
ٹوٹے ہوئے کھلونوں کا
کاغذ کے بیڑوں کا
بارش کے ریلوں کا

دل آج بھی مقروض ہے

چمکتے ہوئے جگنوؤں کا
رنگ برنگی تتلیوں کا
کمسن کھلتی کلیوں کا
نت نئی بہاروں کا

دل آج بھی مقروض ہے

کچے پکے خوابوں کا
بھولی بسری یادوں کا
کھٹی میٹھی باتوں کا
بے نام رشتوں کا

دل آج بھی مقروض ہے

بن مانگی دعاؤں کا
تسلسل سے عطاؤں کا
بے بہار رحمتوں کا
بے شمار نعمتوں کا

دل آج بھی مقروض ہے

آنکھوں کے سمندر کا
اُمنڈتے قیمتی اشکوں کا
چھلکتے انمول موتیوں کا
بھیگتے کانپتے ہونٹوں کا

دل آج بھی مقروض ہے

ماں کی محبت کا
باپ کی شفقت کا
بے پناہ اُلفت کا
دونوں کی عظمت کا

دل آج بھی مقروض ہے

ہر روز کی خطاؤں کا
چھوٹی موٹی سزاؤں کا
ہلکی پھلکی آہوں کا
محفوظ پناہوں کا

دل آج بھی مقروض ہے

اُلٹے پھلٹے لفظوں کا
ٹوٹے پھوٹے شعروں کا
ٹیری میڑی باتوں کا
بے عنوان تحریروں کا

دل آج بھی مقروض ہے

کاغذ میں لپٹے خیالوں کا
پل میں گزرے سالوں کا
سوزِ عشق کے احوالوں کا
دل میں پھوٹے چھالوں کا

دل آج بھی مقروض ہے

شاعر: میاں وقارالاسلام
تصنیف: شہر داغدار

**تم شاعری سمجھتے ہو**

اپنے احساسات کو
تحریر کیا ہے
میں نے جذبوں کو
الفاظ پہنائے ہیں

تم شاعری سمجھتے ہو

میں خوشبو کی طرح
بکھرا بھی ہوں
میں نے پھولوں سے
رنگ چرائے ہیں

تم شاعری سمجھتے ہو

ساون کی طرح
برسا بھی ہوں
ویران آنکھوں میں
آنسو سجائے ہیں

تم شاعری سمجھتے ہو

شمع کی طرح
دل جلایا ہے
پروانوں کی طرح
پر جلائے ہیں

تم شاعری سمجھتے ہو

شاعر: میاں وقار الاسلام
تصنیف: شہر داغدار

## چشمِ آوارہ

اے چشمِ آوارہ
تو چشمِ تر میں
ڈوب جائے گی
تو کہاں جائے گی

دل کے رشتوں کی
اگر مگر میں
ڈوب جائے گی
تو کہاں جائے گی

یہ زیر جوبن
بڑی مدھوشیاں
یہ ادائیں اُمنڈتی شوخیاں
یہ مغرور سی طبیعت

لڑکھڑاتے ڈگمگاتے
بے سہارا
جذبوں کی لہر میں
ڈوب جائے گی
تو کہاں جائے گی

یونہی چلتے پھرتے
کسی دن
شام کے وقت
سوچ کی وادیوں میں
کہیں

مجھے دیکھ کے
چونکے گی
پچھلے پہر میں
ڈوب جائے گی
تو کہاں جائے گی

اے حسرتِ دلِ ناداں
تجھے بڑھ آنا ہے
تو اُٹھ جا
حالات سے لڑنا سیکھ

یہ داستان عشق بھی
رواج کے بھنور میں
ڈوب جائے گی
تو کہاں جائے گی

ہاں اور ناں کی
زنجیر سے تم
باندھے رکھنا خیالوں کو

زندگی اسی کشمکش
کی زیر و زبر میں
ڈوب جائے گی
تو کہاں جائے گی

شاعر: میاں وقار الاسلام
تصنیف: من کٹھرا

## محور تم ہو

جامِ ساغرِ حیات کی
سبھی لہروں بحروں کا
محور تم ہو
نشیب سے فراز تلک تم
رواں جھرنوں کا
محور تم ہو

مانندِ مہتابِ شبِ روشن تم
اور تیرا وصالِ جاں نثار
من کے سمندر میں
اُمنڈتے ہوئے طوفانوں کا
محور تم ہو

چنچل سی کہکشائیں
جب پھیلاتی ہیں
فلک پہ عروسی آنچل
گھٹا کے چلمن سے جھانکتے
اَنگنت ستاروں کا
محور تم ہو

مانندِ شمعِ فروزاں تیرا طلسم
اور محفلِ شبِ غارت
جلتے ہوئے پروانوں کی
پتھرائی ہوئی آنکھوں کا
محور تم ہو

دل کی دھڑکنیں چلتی ہیں
جن مداروں پہ
تھم تھم کر
اُن اُونچے نیچے
ٹیڑھے میڑھے
راستوں کا
محور تم ہو

شاعر: میاں وقارالاسلام
تصنیف: من کٹھرا

Flap: Misal-e-Kulyat on Dr. Shahnaz Muzammil

MARVEL SYSTEM

Since 1995

MARVEL SYSTEM

CELL | +92 300 410 2774 | +92 321 454 5719

WHERE KNOWLEDGE MATTERS

شاعری: ڈاکٹر شہناز مزمل

مثلِ کلیات

بہترین غزلیات اور نظمیں

انتخاب: میاں وقار الاسلام

Web: www.marvelsystem.com :: Email: info@marvelsystem.com

Flap: Misal-e-Kulyat on Dr. Shahnaz Muzammil




# MARVEL SYSTEM

CELL | +92 300 410 2774 | +92 321 454 5719

WHERE KNOWLEDGE MATTERS

## مثلِ کلیات، ڈاکٹر شہناز مزمل

ادب سرائے کا ذکر: سال 2004 کے آغاز میں جب ہم نے مارول سسٹم کے پلیٹ فارم سے پاکستان میں پہلی مرتبہ وائرلیس ٹیکنالوجی (Wireless Technology) پر ایک جوائنٹ ریسرچ پروگرام متعارف کروایا، تو اس باقاعدہ آغاز سیج ریسرچ انسٹی ٹیوٹ (Sage Research Institute) ماڈل ٹاؤن، لاہور سے کیا۔ کالج کی ادبی سرگرمیوں میں تھوڑی بہت شاعری بھی پڑھی اور اسی دوران ادب سرائے کا بھی ذکر سننے کو ملا، جو کہ ہمارے کیمپس سے کچھ ہی فاصلہ پر واقع تھا۔ دوستوں کے اصرار پر پہلا شعری مجموعہ "پہلی منزل" جو کہ باقاعدہ کتاب کی شکل میں نہیں تھا متعارف کروایا۔ تقریباً ایک سال ادب اور ادب سرائے کے قریب رہنے کے باوجود ادب سرائے جانے کا اتفاق نہیں ہو سکا مگر اس کا نام ہمارے مختصر سے ادبی حلقہءِ احباب کے ذہنوں میں ضرور نقش ہو گیا۔

ملاقات کا شرف: وائرلیس ٹیکنالوجی جوائنٹ ریسرچ پروگرام مکمل ہونے کے بعد ہم گلبرگ منتقل ہو گئے جہاں پر سولو گروپ (Solo Group) کے سیکیورٹی اینڈ سرویلنس کے متعلقہ بہت سے پراجیکٹس کی لانچنگ اور ریسرچ میں گم ہو گئے ادب کا ذکر تو صرف ویک اینڈ سیشنز (Week-End Sessions) میں کبھی کبھار ہوتا تھا۔ دو سال مزید گزر گئے اور اب ہماری کمپنی اپنے سیکٹر میں ڈومینیٹ کر چکی تھی۔ اب ہمارا زیادہ تر فوکس صرف فرنچائزنگ اور لائسنزنگ پروگرامز پر تھا۔ محمد طارق سہیل اور عبدالرشید اعوان دونوں شخصیات اس حوالے سے کی پلیئرز (Key Players) تھیں اور ساتھ ہی ساتھ میری شاعری کو بہت زیادہ پسند کرنے والے بھی تھے جنہوں نے ادب کا چراغ میرے دل میں کبھی بجھنے تو کیا ٹمٹمانے بھی نہیں دیا۔ شاید ان ہی کی موٹیویشن (Motivation) تھی جس نے ایک دفعہ تو مجھے ادب سرائے کے دروازے پر لا کھڑا کیا۔ تا حال میں نے شہناز مزمل صاحبہ کا صرف نام ہی سنا تھا، ان سے باقاعدہ ملاقات کا شرف حاصل نہیں ہوا تھا۔ 2007 میں ادب سرائے کے ماہانہ ادبی پروگرام میں جانے کا اتفاق ہوا۔ کمرے میں ابھی تین چار لوگ ہی موجود تھے، مجھے معلوم نہیں تھا کہ ان میں ڈاکٹر شہناز مزمل کون ہیں، میں نے جن محترمہ سے پہلا سوال کیا کہ " کیا آپ بھی شاعری کرتی ہیں؟" وہ ڈاکٹر شہناز مزمل ہی تھیں۔ انہوں نے مسکرا کر جواب دیا جی بیٹا میں شاعری کرتی ہوں اور میری 25 کتابیں منظر عام پر آ چکی ہیں اور میں گذشتہ 20 سال سے ادب سرائے چلا رہی ہوں اور اس کی تاحیات چیئر پرسن بھی ہوں۔ یہ مختصر سا تعارف تھا جس کے بعد انہوں نے مجھے ہی سب سے پہلے اپنا کلام پڑھنے کی دعوت دے دی۔ اور پھر میری ٹیڑھی میڑھی شاعری کو بڑے اطمینان سنا گیا یا پھر یوں کہیے کہ بہت ہی صبر سے برداشت کیا گیا، قابل ذکر بات یہ کہ کسی نے بھی مجھے اس بات کا احساس نہیں ہونے دیا کہ مجھے ادبی محفل میں شاعری پڑھنے سے پہلے اصلاح ضرور کروانی چاہیے تھی۔ یہی بات ادب سرائے کا خاصہ تھی کہ یہاں نئے لکھنے والوں کی خاطر خواہ حوصلہ افزائی کی جاتی تھی۔ اس کے بعد جب بھی کہیں بھی کچھ بھی پڑھا وہ ڈاکٹر شہناز مزمل صاحبہ کی نظر سے گزارنے اور اصلاح کروانے کے بعد ہی پڑھا۔ اور یہ سلسلہ تا حال جاری ہے۔ یہ تھی ادبی دنیا میں پہلا قدم رکھنے کی بات جو شاید چاند پر قدم رکھنے کے مترادف تھی مگر ڈاکٹر شہناز مزمل کی وجہ سے یہ سفر انتہائی آسان ہو گیا۔ کئی نئے لکھنے والے آئے اور چلے گئے ڈاکٹر شہناز مزمل جس کھلے دل کا مظاہرہ روزِ اوّل سے کرتی چلی آ رہی تھیں اسی بڑے پن کا مظاہر آج بھی ان کے ہاں دیکھا جا سکتا ہے۔

ہمسائیگی: مجھے اس بات کا کچھ علم نہیں تھا کہ جب میری ڈاکٹر شہناز مزمل صاحبہ سے دوسری ملاقات ہو گی تب تک میرا آفس پھر ماڈل ٹاؤن میں ادب سرائے سے چند ہی قدم کے فاصلے پر منتقل ہو چکا ہو گا۔ نیازی گروپ کے ایک پراجیکٹ النور کار گوسٹی گوادر کے حوالے سے ابرار خان نیازی صاحب سے ہماری بہت سی ملاقاتیں ہو چکی تھیں اور ہم پارٹ ٹائم گوادر کے ایشوز اور ریسرچ کو بھی دیکھ رہے تھے۔ ابرار خان نیازی صاحب نے ادب سرائے کے قریب ایک بلڈنگ لی اور آفس کیلئے فرنش بھی کروالی۔ اگلی ہی شام مجھ سے تمام معاملات طے کیے اور اس سے اگلے دن آفس میرے حوالے کر دیا۔ یہ سب کچھ پلک جھپکتے ہی ہو چکا تھا۔ یوں ڈاکٹر شہناز مزمل سے ہمسائیگی نصیب ہو گئی۔

Web: www.marvelsystem.com :: Email: info@marvelsystem.com




**MARVEL SYSTEM**

CELL | +92 300 410 2774 | +92 321 454 5719

WHERE KNOWLEDGE MATTERS

ملاقاتوں کا سلسلہ: جلد ہی ڈاکٹر شہناز مزمل سے باقاعدہ ملاقاتوں کا سلسلہ شروع ہو گیا۔ کبھی ادب سرائے آفس اور کبھی نیازی گروپ آفس، ادب اور ادب سرائے کو دنیا میں اک الگ انداز میں متعارف کروانے کے حوالے سے بہت سے سیشنز ہوتے رہے، ملکی اور بیرونِ ملک اردو ادب سے متعلقہ معروف شخصیات سے مستقل رابطے ہونے لگے۔ زیادہ تر شخصیات سے ڈاکٹر شہناز مزمل کا ذاتی طور پر تعلق تھا مگر انٹرنیٹ کی وجہ سے ادبی فاصلے کم سے کم کرنے کی کوشش شروع ہو گئی۔ یوں ہمارا مختصر سا ادبی حلقہ ادب سرائے کی وسیع دنیا میں گم ہو گیا۔

دورِ حاضر کے نئے ٹرینڈز: ڈاکٹر شہناز مزمل کی اپنی ویب سائیٹ ہو، ادب سرائے کا ادبی ویب پورٹل ہو، یا پھر ڈاکٹر شہناز کی تمام کتابوں کا ڈیجیٹل فارمیٹ میں ویب سائٹ پر اور سی ڈیز (CDs) یا ڈی وی ڈیز (DVDs) پر متعارف کروانا ہو، ساتھ ساتھ ایم پی تھری (MP3) آڈیو بکس ہوں یا پھر ماہانہ و سالانہ پروگرامز کی تصویریں اور وڈیوز ہوں غرض یہ کہ جدید دور سے ہم آہنگ بہت سے کام شروع ہو گئے۔ ڈاکٹر شہناز مزمل جو بھی نیا ٹرینڈ دیکھتیں اسے ادب کی خدمت کے لئے منظرِ عام پر لانے میں ذرا بھی دیر نہ کرتیں۔ ان کی ادب کے حوالے سے اپنے کام کی لگن یقیناً حیران کن تھی۔ آج بھی وہ اس ادبی لگن میں مگن ہیں اور وہ جو کچھ بھی نیا کرتی ہیں وہ ادبی دنیا کا ٹرینڈ بن جاتا ہے۔ اگر انہیں دورِ حاضر کا ادبی ٹرینڈ سیٹر کہا جائے تو اس میں ذرا سی بھی مبالغہ آرائی نہیں ہوگی۔

پہلی باقاعدہ کتاب "من کٹہرا": ڈاکٹر شہناز مزمل ویسے تو مجھے کئی بار اہل کتاب ہونے کے فوائد بتا چکی تھیں، جن میں ایک یہ کہ اہل کتاب کبھی مرتا نہیں اور دوسرا یہ کہ اس کے وسیع تر مفادات تب معلوم ہوں گے جب آپ کی کتاب آ جائے گی۔ انہی کی کاوشوں سے 2009 میں میری پہلی باقاعدہ کتاب "من کٹہرا" بھی منظرِ عام پر آ گئی جس کی پرنٹنگ سے لے کر پروموشن تک کا سارا کام نیازی گروپ نے اپنے ذمہ لے لیا اور جو کسر رہ گئی وہ ڈاکٹر شہناز مزمل نے پوری کر دی۔ "من کٹہرا" کی باقاعدہ تقریب رونمائی کا اہتمام بروز ہفتہ 11 جولائی 2009 کو ہوٹل سن فورٹ، لاہور میں کیا گیا۔ تقریب کے معاونین میں نیازی گروپ، مارول سسٹم اور ادب سرائے شامل تھے۔ تقریب کی صدارت محترمہ ڈاکٹر شہناز مزمل صاحبہ نے کی۔ محترمہ ڈاکٹر شہناز مزمل صاحبہ نے "من کٹہرا" کے بارے میں اپنے خیالات کا اظہار کرتے ہوئے کہا وقار محبت کا شاعر ہے، یہ محبت اس نے اپنے خدا سے مذہب سے اپنی مٹی سے اپنے فن سے اور اپنے اردگرد بسنے والے لوگوں سے کی ہے۔ اور اس محبت نے اس کو جو کچھ دیا ہے وہ لے کر من کٹہرے میں آن کھڑا ہوا ہے۔ میری کتاب سے متعلقہ کسی بھی کام کو انہوں نے کبھی ایکسٹرا کے طور پر نہیں لیا، وہ میرا تعارف یوں کرواتی تھیں کہ دیکھیں میری 25 کتابوں میں سے کوئی سپانسر نہیں ہوئی اور ان کی پہلی کتاب سپانسر ہو گئی۔ حقیقت یہ تھی کہ نیازی گروپ نے شاعری کی وجہ سے نہیں میرے ذاتی تعلق اور ریسرچ ورک میں بے پناہ لگن کو دیکھتے ہوئے میرے ساتھ بھرپور تعاون کیا تھا۔

ابرار خان نیازی کا ادبی تعاون: ڈاکٹر شہناز مزمل کی اپنی شخصیت ایسی تھی کہ میرے آفس کا ہر فرد ان کی دل سے عزت کرتا تھا۔ یہاں میں ابرار خان نیازی صاحب کا ذکر نہ کروں تو یہ یقیناً زیادتی ہوگی جنہوں نے ادب سرائے کے لیے ہمیشہ ایک بھرپور تعاون کی فضا قائم رکھی۔ یقیناً کوئی بھی باس یہ نہیں چاہتا کہ اس کے اپنے وسیع تر مفادات میں کسی بھی طرح کے اور کسی کام کی باقاعدہ مداخلت ہوتی رہے، آفرین ہے ابرار خان نیازی صاحب پر جنہوں نے ادب سرائے کے تمام مہمانوں کی ہمیشہ خاطر خواہ مہمان نوازی بھی جاری رکھی اور اپنے ہی آفس میں ادب سرائے سے متعلقہ کسی بھی سرگرمی پر کبھی بھی کوئی اعتراض نہیں کیا۔ اگر ان کی طرف سے کسی قسم کی ریزرویشن (Reservation) کا اظہار ہوتا تو یہ تعاون کی فضا کبھی بھی ہموار نہ ہوتی۔ ابرار خان نیازی صاحب نے نہ صرف ہمیشہ ادب سرائے کے ساتھ بھرپور تعاون کیا بلکہ اپنے انتہائی مفید مشوروں سے بھی نوازتے رہے۔

پروفیشنل ازم: دوسری طرف ڈاکٹر شہناز مزمل نے بھی ادب میں پروفیشنل ازم کا شاید ہی کوئی تقاضہ ہو جو پورا کرنے کی بھرپور کوشش نہ کی ہو۔ نہ انہوں نے اپنا کوئی کام رُکنے دیا اور نہ ہی میرے کسی کام پر ہرج آنے دیا، بلکہ ہر طرح سے بہت ہی سپورٹیو ہیں۔ ادب سرائے کے حوالے سے اگر ان کے پروفیشنل ازم کا جائزہ لیا جائے تو وہ ایک تجربہ کار خاتون ہیں، اپنے ہر کام میں انتہائی کمٹمنٹ کا مظاہرہ کرتی ہیں۔ ٹائم اور ٹائم لائنز کا بہت خیال رکھتی ہیں۔ گنتے چنے

Web: www.marvelsystem.com :: Email: info@marvelsystem.com

Flap: Misal-e-Kulyat on Dr. Shahnaz Muzammil




# MARVEL SYSTEM

CELL | +92 300 410 2774 | +92 321 454 5719

WHERE KNOWLEDGE MATTERS

سنجیدہ لوگوں سے تعلق رکھتی ہیں۔

چوبیس میں سے اڑھتالیس گھنٹے: ادب سرائے آفس کو خوبصورت لائبریری میں تبدیل کرنا ہو، آفس کی دیواروں کو ادبی پروگرامز کی اہم تصاویر اور ایوارڈز سے سجانا ہو، ساتھ ساتھ آنے والے پروگرامز کی تیاری ہو، ملکی اور بیرونِ ملک تسلسل سے رابطے ہوں، یا کہ نئے لکھنے والوں کی تواتر کے ساتھ رہنمائی ہو یا پھر کسی بھی قسم کا ادبی ریسرچ کا کام ہو شہناز مزمل چوبیس میں سے اڑھتالیس گھنٹے کیسے نکال لیتیں تھیں یہ بات میرے لیئے آج تک کسی معمے سے کم نہیں۔

صدیوں کا کام: جو کام ہم اپنے آفس میں پوری ٹیم اور مناسب فنانشل سپورٹ کے ساتھ بھی بڑی مشکل سے سرانجام دیتے تھے، وہ تنِ تنہا یہ سب کچھ بڑے آرام سے چہرے پر تھکاوٹ کے کسی شکن کے ظاہر کیئے بغیر خوش وخرم کرتی چلی جارہی تھیں۔ جیسے ابھی صدیوں کا کام باقی ہو، جیسے وہ ادب کو اپنے ساتھ لے کر آسمان کے حدوں سے نکلنا چاہتی ہوں، جیسے ادب کی خدمت انہوں نے اپنی اکیلی جان پر فرض کی ہوئی ہو۔ میرا کئی دفعہ ان سے اصرار رہتا کہ وہ اپنی انرجی ضرور سیو کیا کریں۔ مگر ان کے جنوں میں کبھی کمی نہیں آئی۔

ادبی کارِخیر: ویسے میرا ادب سے کوئی خاص تعلق تو نہیں تھا، مگر ڈاکٹر شہناز مزمل کے ساتھ اٹھنے بیٹھنے کی وجہ سے کچھ آگہی ضرور ہوئی، اس بات کا فخر محسوس ہوتا ہے مجھے ان کے ساتھ ادبی کارِخیر میں حصہ ڈالنے کا موقعہ ملتا رہا۔ ڈاکٹر شہناز مزمل اپنے ادبی اور کام کو روز بروز پھیلاتی جارہی تھیں جب کہ میں اکثر ان سے اصرار کرتا رہتا کہ اپنے کام سمیٹ کر کوزے میں بند کریں تا کہ ان تعارف کروانے اور ان کی وسیع تر خدمات کا جائزہ لینے میں کچھ آسانی ہو سکے۔ مگر یہ بھی ان کی وسیع تر مصروفیات میں ایک اور مصروفیت بڑھانے کے مترادف تھی۔

تمام تر ادبی سرمایہ: میری ایک سطحی بات کو انہوں نے بہت سنجیدگی سے لیا اور چند ماہ کے عرصے میں اپنا بیس یا پچیس سالوں کا تمام تر ادبی سرمایہ، جانے کہاں کہاں سے اور کس طرح سے اکھٹا کر لیا، کئی اخباروں میں ان کے کالم، اور انٹرویوز آچکے تھے، بہت سے ٹی وی، اور ریڈیوز پروگرامز بھی ہو چکے تھے، بہت سے طلباء نے ان پر ریسرچ ورک کر رکھا تھا، ان کے بہت سے بین القوامی ادبی دورے بھی ہو چکے تھے، بہت سے اعزاز اور ایوارڈز وغیرہ سے بھی نوازا جا چکا تھا جن کی اخباری، تصویری اور ویڈیو کوریج انہوں نے اکھٹا کر لیں اور اس کوشش کو مزید بھی جاری رکھا۔

ادبی خدمات کا مختصر جائزہ: میری حیرانی اور تجسس کا ایک دریا تھا جو اب ٹھاٹھیں مارتے سمندر میں تبدیل ہو چکا تھا۔ ڈاکٹر شہناز نے ادب کی دنیا میں کیا تاریخ رقم کر دی تھی شاید انہوں نے اس پر کبھی اس انداز سے سوچا بھی نہ تھا۔ ڈاکٹر شہناز مزمل کی ادبی خدمات کا مختصر جائزہ، سیکڑوں بین القوامی ادبی اداروں سے روابط، 600 سے زیادہ ماہانہ ادبی پروگرامز کا انعقاد، ہزاروں ملکی ادبی پروگرامز میں شرکت، سینکڑوں غیر ملکی ادبی پروگرامز میں شرکت، سینکڑوں بین القوامی معروف ادبی شخصیات کو اپنے ماہانہ پروگرامز میں مہمانِ خصوصی کے طور پر شرکت کی دعوت، 300 سے زیادہ سپیشل ڈے پروگرامز، سینکڑوں نئی کتابوں کی تقریب رونمائی، 5000 سے زیادہ اردو کی کتابوں اور پبلیکیشنز کے ریویوز، ہزاروں نئے لکھنے والے شاعروں اور ادیبوں کی اصلاح اور تربیت، 5000 سے زیادہ پرنٹ اور ڈیجیٹل میڈیا نیوز کٹنگو اور کلپنگو، 3000 سے زیادہ ای میلو اور میل سرکلیشن، 5000 سے زیادہ لوگوں کا آن لائن فالو آپ اور اس کے علاوہ بہت کچھ۔

خوبصورت پورٹ فولیو: ڈاکٹر شہناز مزمل کی ادبی خدمات پر ایک خوبصورت پورٹ فولیو ترتیب دیا گیا ہے جو اکثر ان کے ہاتھوں کی زینت ہوتا ہے اور اب وہ جس محفل میں بھی جاتی ہیں یہ اُس محفل کی بھی زینت ہوتا ہے۔ اس خوبصورت پورٹ فولیو میں ان کی 28 سالہ تمام تر ادبی خدمات کے تفصیلی حوالے ایک خاص انداز میں پیش کیے گئے ہیں۔ یہ پورٹ فولیو ملکی اور غیر ملکی تمام قابلِ ذکر ادبی شخصیات اور ادبی اداروں تک پہنچ چکا ہے اور اس کی ریڈرشپ میں تسلسل کے ساتھ اضافہ ہو رہا ہے۔ پنجابی کمپلس لاہور نے ان کے اعزاز میں ایک شارٹ ڈاکومنٹری بھی مرتب کی ہے۔ ادب سرائے کے ممبران کی تعداد میں بھی دن بدن اضافہ ہوتا چلا جارہا ہے، جن کی نظر سے ان کی خدمات گزرتی ہیں ان کا ادب سرائے اور ڈاکٹر شہناز سے ملنے کا اشتیاق بڑھ جاتا ہے۔ ادب

Flap: Misal-e-Kulyat on Dr. Shahnaz Muzammil




MARVEL SYSTEM

CELL | +92 300 410 2774 | +92 321 454 5719

WHERE KNOWLEDGE MATTERS

سرائے کی سالانہ رپورٹ بھی پورٹ فولیو کا حصہ بنتی ہے۔جس کی وجہ سے ہزاروں ملکی اور سینکڑوں غیر ملکی ادبی شخصیات نہ صرف ادب سرائے سے منسلک ہو چکی ہیں بلکہ ادب سرائے کی طرف سے انہیں ایک خاص سرٹیفکیٹ بھی جاری کیا جاتا اور ایک خاص انداز سے ان کا تعارف بھی کروایا جاتا ہے اور ان کے کام کی خاطر خواہ پزیرائی بھی کی جاتی ہے۔مزید یہ کہ سالانہ ادبی ایوارڈز کا سلسلہ بھی جاری ہے اور سالانہ خصوصی پروگرام کا انعقاد بھی کیا جاتا ہے۔

ادب سرائے کی لائبریری: ادب سرائے کی لائبریری جس کی انفرادیت یہ ہے کہ اس میں دورِ حاضر اور گذشتہ دور کے تمام قابلِ ذکر شعراء اور ادیبوں کی کتابیں محفوظ ہیں اور یہ نئے لکھنے والوں کے لیے مشعل راہ ہے،مزید یہ کہ ڈاکٹر شہناز مزمل بھی ان کی رہنمائی کے لیے بذات خود موجود ہوتی ہیں۔فروغِ ادب کے لیے ان کے ماہانہ تربیتی پروگرام کا اجراء ان کی دیگر خدمات میں ایک اور اضافہ ہے۔

کلیاتِ شہناز: ڈاکٹر شہناز مزمل کی 25 سے زائد کتابیں منظرِ عام پر آچکی ہیں اور مزید کتابوں کا سلسلہ ابھی جاری ہے،ان کی کلیات جس کا نام متاعِ عشق ہے اس پر بھی تقریباً 95 فیصد کام مکمل ہو چکا ہے اور ان کا بے مثال کام جب میری نظروں سے گزرا تو میں نے ان کے سارے کلام سے مثل ایک مثلِ کلیات مرتب کردی جو کہ ان کی اصل کلیات کو خوش آمدید کہنے کے سوا اور کچھ نہیں۔

مثلِ کلیات ایک منفرد کتاب: مثلِ کلیات اپنے طرز کی ایک منفرد کتاب ہے۔جس میں ڈاکٹر شہناز مزمل کی انتہائی عام فہم شاعری شامل کی گئی ہے۔اس میں وہ شاعری شامل ہے جسے وہ اکثر اپنی ادبی نشستوں میں پڑھتی آئی ہیں یا پھر ان سے بار بار پڑھنے کی خواہش کا اظہار کیا جاتا رہا ہے۔اس میں وہ کلام بھی شامل ہے جو اکثر ادبی رسائل وغیرہ میں تشہیر ہوتا رہا،اور وہ نظمیں اور غزلیں بھی شامل ہیں جن کی سوشل میڈیا میں بھی بھرپور حوصلہ افزائی ہوتی رہی۔میں نے ان کا سارا کلام بہت زیادہ گہرائی سے تو نہیں پڑھا،بہر حال ان کی بہت سی تخلیق ایسی ہے جو سطحی لحاظ سے بھی نظر سے گزرے تو بھلائی نہیں جا سکتی،ان کے تمام اچھوتے خیال جو کہ اَن مٹ نشان چھوڑ جاتے ہیں مثل کلیات کا خاصہ ہیں۔

ڈاکٹر شہناز مزمل بحیثیتِ انسان: ڈاکٹر شہناز مزمل نہایت خوش اخلاق،بے حد مہمان نواز اور بڑی با کردار ادبی اور سماجی شخصیت ہیں۔بین القوامی شہرت کے باوجود بھی ان میں غرور نام کی کوئی چیز نہیں،طرزِ زندگی انتہائی سادہ،دین اسلام سے بے پناہ لگاؤ،ادب سے بے پناہ محبت،اردو ادب سے جنوں کی حد تک لگاؤ،رشتوں کا تقدس اور احترام،دل میں بھرپور جذبہ انسانیت اور جذبہ حب الوطنی اِن کا خاصہ ہے۔ممکن ہی نہیں کہ انسان ان سے ملنے کے بعد کبھی انہیں بھول پائے۔اِن سے ہر طرح کا اختلاف رکھنے والے بھی ان کی عظمت پر سلام پیش کرتے ہیں جو کہ ان کی بہت بڑی کامیابی ہے۔جتنا انہوں نے اپنے آپ کو ادب میں منوایا ہے اتنا ہی بحیثیتِ انسان بھی اپنا نام منوانے میں کامیاب رہی ہیں۔

ڈاکٹر شہناز مزمل ایک پُر اسرار شخصیت: اتنا سب کچھ سمجھنے اور جاننے کے باوجود ابھی بھی اِس پُر اسرار شخصیت کے بہت سے راز ہیں جو ابھی تک معلوم نہیں۔ظاہر ہے سمندر کے گہرائی کا اندازہ سمندر میں اترنے کے بعد ہی معلوم ہوتا ہے۔ میرے نقش پا تو ابھی سمندر کے ساحل پر پڑے ہیں اور نظریں چند ساحلی نظاروں اور موجوں پر ٹھہری ہوئی ہیں۔نہ میں باقاعدہ شاعر ہوں،نہ میں باقاعدہ مصنف ہوں،نہ مجھ میں ڈوبنے کا حوصلہ ہے نہ مجھ میں تیرنے کا ہنر ہے۔میں بس ایک ادھورا سا بے نام مصور ہوں جس نے آپ کے لئے ایک آدھی ادھوری سی تصویر چھوڑ دی ہے!

میاں وقار الاسلام
پرنسپل کنسلٹینٹ
مارول سسٹم

Web: www.marvelsystem.com :: Email: info@marvelsystem.com

Flap: Khawab Sy Lipti Kahanian by Rubina Faisal





خواب سے لپٹی کہانیاں

روبینہ فیصل کے قلم سے

تارکینِ وطن کے خوابوں کی سچی کہانیاں

نارتھ امریکہ میں رہنے والے جنوبی ایشین مہاجرین کے سماجی
معاشرتی اور نفسیاتی مسائل پر لکھی گئی اچھوتی اور منفرد کہانیاں۔

Bold, Insightful and Enticing
Short Stories Revealing Real
Passions and Conflicts of
South Asian Immigrants.








## محترمہ روبینہ فیصل صاحبہ

محترمہ روبینہ فیصل صاحبہ کو جاننے والے بہت، ماننے والے لاتعداد، پڑھنے والے اَن گنت اور اِن پر لکھنے والے بھی بہت، اِن کی باصلاحیت اور ملٹی ٹیلنٹڈ شخصیت کی وسعت اتنی ہے کہ ان پر بہت کچھ لکھا جا چکا ہے، لکھا جا رہا ہے اور مزید لکھا جا سکتا ہے، خواہ شاعری ہو، کالم کاری ہو، افسانہ نگاری ہو، فکشن رائٹنگ ہو، اِن کے مختلف ٹیلی ویژن پروگرامز ہوں، اِن کی پروفیشنل، پرسنل، سوشل یا لٹریری پروفائلز ہوں۔ اِن کی شخصیت کا مکمل جائزہ لینا ہے تو پھر اِن کے تمام پہلوؤں پر بات کرنا بھی ضروری ہے۔

ہمارا المیہ یہ ہے کہ جب کسی کی حوصلہ شکنی کی جاتی ہے، تو ہم خوب مزے لے کر پڑھتے ہیں اور بار بار پڑھتے ہیں، لوگوں سے بڑھ بڑھ کر شیئر بھی کرتے ہیں، ہمارا خون ڈبل ہو جاتا ہے، جانے ہماری ذات کون سی تسکین پاتی ہے کہ ہماری روح تک سکون میں آجاتی ہے، دراصل ہم اپنی شیطانی ہوس کو پورا کرنے کے علاوہ اور کچھ نہیں کرتے اور محنت کرنے والوں کے حوصلوں کی دھجیاں اُڑاتے چلے ہیں اور اِس پر خوش بھی ہوتے ہیں۔ یقین کریں میری تحریر آپ کو اس طرح کا کوئی بھی مزہ نہیں دینے والی۔

تو پھر محترمہ روبینہ فیصل صاحبہ پر بات کرتے ہیں، ایک بہترین شاعرہ پر بات کرتے ہیں، باصلاحیت مصنفہ اور کالم کار پر بات کرتے ہیں، افسانہ نگار اور فکشن رائیٹر پر بات کرتے ہیں، پاکستان کی بہادر بیٹی پر بات کرتے ہیں، مثالی بہن پر بات کرتے ہیں، وفادار بیوی پر بات کرتے ہیں، ذمہ دار ماں پر بات کرتے ہیں، کمیٹیڈ سوشل ایکٹویسٹ پر بات کرتے ہیں، پروفیشنل کنسلٹینٹ پر بات کرتے ہیں، ملٹی ڈسپلنری پروگرامز ہوسٹ پر بات کرتے ہیں، اِن کی ہمت اور ان کے حوصلے پر بات کرتے ہیں، اِن کی کاوشوں اور اَن تھک محنت پر بات کرتے ہیں۔ اُن سالوں پر بات کرتے ہیں جو اِنہوں نے ادب کے نام پر وقف کر دیئے، اَن گنت راتوں پر بات کرتے ہیں جو اِنہوں نے جاگ کر گزار دیں تا کہ لوگوں کو گہری نیند سے جگایا جا سکے۔ اُن مشکلوں پر بات کرتے ہیں جو انہوں نے اپنے ادبی سفر میں بار بار کاٹیں، اُن رکاوٹوں پر بات کرتے ہیں جنہیں وہ کاٹتی ہوئی چلی آ رہی ہیں۔ اُن کامیابیوں پر بات کرتے ہیں جو اِنہوں نے تواتر کے ساتھ حاصل کیں، اُن خوابوں پر بات کرتے ہیں جن کی تعبیر وہ اپنے ہاتھوں میں لئے پھرتی ہیں۔

محترمہ روبینہ فیصل صاحبہ دورِ حاضر کی ایک ایسی مصنفہ ہیں جو لمحوں کو قید کر لیتی ہیں، لفظوں میں جان بھر دیتی ہیں، اِن کی کتابیں خود بولتی ہیں اور جب وہ خود بولتی ہیں تو سحر طاری کر دیتی ہیں۔ وقت اِن کی تحریر میں ٹھہر جاتا ہے اور موسم بدلنے کی کوشش نہیں کرتے۔ جب شاعری کرتی ہیں تو وہ گانے لگتی ہے، جب کالم لکھتی ہیں تو وہ حالات کی بے بسی چیخنے اور پکارنے لگتے ہیں۔ درد کی آواز بن جاتی ہیں، کھلے دل کی

Flap: Khawab Sy Lipti Kahanian by Rubina Faisal




# MARVEL SYSTEM

CELL | +92 300 410 2774 | +92 321 454 5719

WHERE KNOWLEDGE MATTERS

ہیں، صاف لکھتی ہیں، نڈر ہیں، بے خوف لکھتی ہیں، قلم سے خوشبو بکھیرنے کا فن بھی اِنہیں آتا ہے، محبتیں بانٹی ہیں، تکلیفیں چنتی ہیں، قلم کو تلور کی طرح چلانے کی بھی ماہر ہیں، ظلم پہ لکھتی ہیں، ظالم کو للکارتی ہیں، پڑھنے والوں کی بند آنکھوں کو کھولنے کی کوشش کرتی ہیں، بہرے کانوں تک اپنی آواز پہنچاتی ہیں، سلے ہوئے لبوں کی آزاد کرتی ہیں، جھوٹ کے بُت توڑ دیتی ہیں، اِن کی سچائی اپنے آپ کو منوا کر رہتی ہے، اِن کی حساسیت محسوس کرنے سے تعلق رکھتی ہے۔

محترمہ روبینہ فیصل صاحبہ کا تعلق پاکستان کے ایک خوبصورت، تاریخی و صنعتی شہر فیصل آباد سے ہے، وہ پنجابی سپیکنگ قریشی فیملی میں پیدا ہوئیں۔ انہوں نے اپنی ابتدائی تعلیم فیصل آباد کے مقامی سکول سے حاصل کی، فیملی بنیادی طور پر ایجوکیشن سے منسلک تھی، والد اور والدہ دونوں ذاتی تعلیمی اداروں سے منسلک تھے۔ روبینہ فیصل کو بچپن سے ہی اپنے گھر میں بھرپور تعلیمی ماحول ملا۔ اعلیٰ تعلیم کے لئے لاہور کا رُخ کیا، ہیلے کالج سے کامرس میں گریجوایشن کی، ایف سی کالج سے ایم اے انگلش کی ڈگری مکمل کی، ساتھ ہی پنجاب بنک آف پاکستان سے اپنی پروفیشنل لائف کا آغاز بھی کیا۔

شاعری، کالم کاری اور افسانہ نگاری کا شوق کالج کے زمانے سے ساتھ ساتھ رہا، کالج اور یونیورسٹی لیول پر اپنی ادبی صلاحیتوں کو منواتی آ رہی تھیں۔ پروفیشنل لائف کے ساتھ اپنی ادبی زندگی کا باقاعدہ آغاز بھی کر دیا۔ ایک اور زندگی کا آغاز ابھی باقی تھا وہ بھی ان کی محترم فیصل محمود صاحب سے شادی کے ساتھ ہی شروع ہو گیا، محترم فیصل محمود صاحب کا تعلق بھی فنانشل سیکٹر سے تھا اور وہ گذشتہ دو دہایوں سے فنانس کے شعبہ سے بطور سی پی اے منسلک تھے۔ خدا نے محترمہ روبینہ فیصل صاحبہ اور محترم فیصل محمود صاحب کی زندگی میں دو نئے پھولوں کا اضافہ بھی کر دیا، پہلے ہادی اور پھر علینہ، جنہوں نے میاں بیوی کے گلشن کو مکمل کر دیا۔ دونوں اپنے بچوں کے ساتھ اپنے خوابوں کی تکمیل کے لئے کینیڈا کے صوبے آنٹیریو کے مرکزی شہر میسی ساگا میں شفٹ ہو گئے۔

کینیڈا سے محترمہ روبینہ فیصل صاحبہ کے ایک نئے دور کا آغاز ہوتا ہے، پروفیشنل لائف کا آغاز بطور پروفیشنل کنسلٹینٹ ہوا، اور لٹریری دور کا آغاز ہفتہ اور ماہانہ وار نیوز پیپرز، میگزینز اور بہت سے ویب پورٹلز سے ہوا۔ محترمہ روبینہ فیصل صاحبہ کا ایک نیا روپ سوشل ایکٹیوسٹ کے طور پر بھی سامنے آیا، جس میں وہ کینیڈا میں مقیم پاکستانیوں اور نئے آنے والے ہم وطنوں کے بہت سے مسائل پر کام کرتی نظر آتی ہیں، اس کے ساتھ ساتھ وہ پاکستان کے وقار اور تشخص پر بھی کام کرتی ہوئی نظر آتی ہیں۔ دہشت گردی کی لہر کی وجہ سے پاکستان پر بہت سے اعتراضات کئے جا رہے تھے، بیرونِ ملک بین القوامی سطح پر پاکستان کے حق میں آواز اُٹھانا یقیناً ایک غیر معمولی امر تھا۔ جذبہ ٔحب الوطنی کیا ہوتا ہے، اس کا مظاہرہ روبینہ فیصل نے عملی طور پر کر کے دیکھا دیا۔

## Flap: Khawab Sy Lipti Kahanian by Rubina Faisal




# MARVEL SYSTEM

CELL | +92 300 410 2774 | +92 321 454 5719

WHERE KNOWLEDGE MATTERS

ان کی نیک نیتی، جذبہ حب الوطنی، ان تھک محنت اور لگن کی وجہ سے ہی خدا نے کامیابیوں کا ایک سلسلہ ان کے ساتھ ہمسفر کر دیا۔ محترمہ روبینہ فیصل صاحبہ نے درجنوں موضوعات پر لکھا، ان کے قلم سے نکلے ہوئے الفاظ سینکڑوں پیپرز کی زینت بنے، لاکھوں لوگوں کی نظر سے گزرے، ہزاروں زندگیوں کے لیے مشلِ راہ بنے اور یہ سلسلہ تا حال جاری ہے۔

بے مثال ہنر کو کب تک چھپایا جا سکتا ہے، محترمہ روبینہ فیصل صاحبہ باقاعدہ طور پر میڈیا پروگرامز میں نظر آنے لگیں، "راول ٹی وی" کینیڈا پر "دستک" کے نام سے ان کا باقاعدہ ہفتہ وار پروگرام نشر ہوتا ہے۔ آج وہ درجنوں لوگوں کے ساتھ سیکڑوں پروگرامز کر چکی ہیں، جن موضوعات پر وہ لکھتی چلی آ رہی تھیں انہیں موضوعات پر آج کل وہ تواتر کے ساتھ اپنے پروگرامز ٹیلی کاسٹ کر رہی ہیں۔ جیسے انہوں نے لاکھوں پڑھنے والوں کے دلوں کو جیتا، ویسے ہی اب وہ لاکھوں دیکھنے والوں کی آنکھوں کا محور ہیں۔

محترمہ روبینہ فیصل صاحبہ کس حد تک سیلف آرگنائیزڈ ہیں اس کا اندازہ ان کی کتابوں سے لگایا جا سکتا ہے۔ انہوں نے اپنی کوئی بھی تحریر ضائع نہیں ہونے دی بلکہ امانت کے طور پر اپنی کتابوں میں محفوظ کر دی ہے، سال 2011 میں "روٹی کھاتی مورتیاں" کے نام سے ان کی پہلی کتاب منظرِ عام پر آئی جس میں انہوں نے اپنے تمام دلچسپ کالمز کا مجموعہ عوام کی نظر میں پیش کیا۔ ان کی دوسری کتاب "خوابوں میں لپٹی کہانیاں" کے نام سے حال ہی میں منظرِ عام پر آ چکی ہے جس کی رونمائی کی تقریبات اپنے اختتامی مراحل میں ہیں۔ خوابوں میں لپٹی کہانیاں، شارٹ سٹوریز پر مبنی ایک منفرد کتاب ہے، جس کی انفرادیت کا اندازہ اسے پڑھ کر ہی لگایا جا سکتا ہے۔

میں نے محترمہ روبینہ فیصل صاحبہ پر ایک چھوٹی سی تمہید باندھنے کی کوشش کی ہے، ان کے مکمل تعارف کے لئے شاید ایک کتاب بھی کم پڑ جائے، مگر دیکھنے والی آنکھ کے لئے اتنی منظر کشی بھی بہت ہے۔ لکھنا پڑھنا ہم پر فرض ہے اور علم ہمارے ایمان کا حصہ ہے۔ ایمان بذاتِ خود ایک علم ہے۔ اور اسی علم پر دنیا قائم ہے۔ اللہ فرماتا ہے کہ ہر چیز چاہتے ہوئے یا نا چاہتے ہوئے تمہارے رب کی بندگی کر رہی ہے۔ یہ خدا کا علم ہے اور جو بھی اُس کے علم طرف لپکتا ہے اس کے اندر ایک مقناطیست پیدا ہو جاتی ہے اور لوگوں کو اپنی طرف کھینچنے لگتی ہے۔ ہم دو جہاں کے علم رکھنے والے کو مانتے ہیں، اور جو اُس کے علم سے سیکھتے ہیں ان کی قدر بھی ہم پہ واجب ہے۔ دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ہمارے علم میں اتنا اضافہ ضرور کرے کہ ہم اپنی آخرت سنوار سکیں۔

میاں وقارالاسلام
پرنسپل کنسلٹینٹ
مارول سسٹم

Web: www.marvelsystem.com :: Email: info@marvelsystem.com

## Flap: Meetha Sach By Dr. Sultan Mehmood

MARVEL SYSTEM

Since 1995

MARVEL SYSTEM

CELL | +92 300 410 2774 | +92 321 454 5719

WHERE KNOWLEDGE MATTERS

میٹھا سچ

ڈاکٹر سلطان محمود

ممتاز طنز و مزاح نگار ڈاکٹر سلطان محمود کے روزنامہ
''جہانِ پاکستان'' لاہور میں شائع شدہ کالمز کی کتاب بندی

Web: www.marvelsystem.com :: Email: info@marvelsystem.com

Flap: Meetha Sach By Dr. Sultan Mehmood




# MARVEL SYSTEM

CELL | +92 300 410 2774 | +92 321 454 5719

WHERE KNOWLEDGE MATTERS

## ڈاکٹر سلطان محمود، مختصر تعارف

ڈاکٹر سلطان محمود صاحب 18 دسمبر 1955 کولائل پور (فیصل آباد) میں پیدا ہوئے، ابتدائی تعلیم ایم سی پرائمری سکول لائل پور سے حاصل کی، بچپن سے ہی اپنے آپ کو منوانے کا سلسلہ شروع کر دیا، ایم سی مڈل سکول لائل پور سے کلاس ہشتم میں بورڈ میں نمایاں پوزیشن حاصل کی، ایم سی ہائی سکول لائل پور سے سکالرشپ پر میٹرک کی، گورنمنٹ ڈگری کالج لائل پور سے بھی سکالرشپ ملی اور ایف ایس سی کی ڈگری لی۔ میٹرک اور ایف ایس میں فرسٹ ڈوژن کی وجہ سے بولان میڈیکل کالج کوئٹہ میں ایم بی بی ایس میں داخلہ ہوگیا۔ مگر ایک ہی سال بعد زرعی یونیورسٹی فیصل آباد میں بی ایس سی اینیمل ہسبنڈری میں داخلہ لے لیا۔ بی ایس سی میں یونیورسٹی ٹاپ کر کے ثابت کر دیا کہ یہ فیصلہ درست تھا۔ کالج آف وٹرنری سائنز لاہور سے ایم ایس سی نیوٹرشن میں ایم ایس سی آنرز کی ڈگری لی۔ وارسا اگریکلچر یونیورسٹی پولینڈ سے فوڈ سیکورٹی میں پی ایچ ڈی کی ڈگری حاصل کی۔ ریگولر ایجوکیشن کے علاوہ متعدد پروفیشنل سرٹیفیکیشنز بھی حاصل کی جن میں زیادہ تر کا تعلق پبلک ہیلتھ، انوائرنمنٹ اور اگریکلچر سائنسس سے تھا۔ پاکستان سے باہر اپنے 11 سالہ دور میں متعدد ممالک وزٹ کیے اور اکثر میں قیام بھی کیا جن میں امیریکہ، جرمنی، ڈنمارک، ہالینڈ، متحدہ عرب امارات، اسٹریلیا، ہنگری، چیک ریپبلک، سپین، ترقی، انڈیا، افغانستان اور چائنہ وغیرہ شامل ہیں۔ اس دوران 2 بڑے پراجیکٹس پر کام کرنے کا موقع ملا۔

بعد ازاں پاکستان میں 25 سالہ کیریئر میں 20 سے زیادہ کمپنیوں میں خدامت سرانجام دیں اور 115 سے زیادہ پراجیکٹس پر کام کیا جو تا حال جاری ہے۔ آرگنائزیشنز کے نام درج ذیل ہیں:

**1. Engineering Consultancy Services, Punjab, Private Limited (ECSP),**

**2. SMEC-EGC, 3. USAID, 4. DMC - Development & Management Consultants,**

**5. National Engineering Services Pakistan (NESPAK), 6. WAPDA,**

**7. NDC – National Development Consultants, 8. European Union,**

**9. City District Government, Kasur, 10. USDA- Exchange Scientist, Food Security,**

**11. NORAD - Norwegian Agency for Development, 12. American Soybean Association (ASA), USA, 13. GTZ Germany; BRSP – Baluchistan Rural Support Program, 14. ADB / Livestock Department, Baluchistan, 15. IUCN-International Union for Conservation of Nature, 16. FAO - Food and Agriculture Organization of UN, 17. Ministries of Education, Pakistan & Poland, 18. EAAP-European Association of Animal Production, 19. ADB & Government of the Punjab,**

**20. PARC - Pakistan Agricultural Research Council and much more ...**

Web: www.marvelsystem.com :: Email: info@marvelsystem.com

Flap: Meetha Sach By Dr. Sultan Mehmood




MARVEL SYSTEM

CELL | +92 300 410 2774 | +92 321 454 5719

WHERE KNOWLEDGE MATTERS

## میٹھا سچ

سچ ہمیشہ نہیں تو اکثر اوقات کڑوا ہی ثابت ہوتا ہے، اور یہ کڑواہٹ سچ بولنے والے کے مزاج اور طبیعت میں بھی محسوس کی جا سکتی ہے۔ مگر سچ کی تاثیر اکثر نہیں بلکہ ہمیشہ ہی میٹھی محسوس ہوتی ہے اور بعد میں آنے والے اثرات شہد سے بھی کہیں میٹھے ثابت ہوتے ہیں۔ اس کے برعکس جھوٹ اکثر اوقات شہد سے بھی میٹھا محسوس ہوتا ہے مگر اس کے بعد میں آنے والے اثرات نیم سے بھی کڑوے ثابت ہوتے ہیں۔ ڈاکٹر سلطان صاحب ایک بہادر انسان ہیں جنھوں نے اپنے کالمز میں سچ کھول کھول کر بیان کر دیا ہے۔ یوں محسوس ہوتا ہے کہ جیسے وہ زندگی کی بہت سی تلخیاں اور کڑواہٹیں پی چکے ہیں، ورنہ سچ کی سویٹ ڈیش بنا کر پڑھنے والوں کی خدمت میں پیش کر دینا ہر کسی کے بس کی بات نہیں۔

میٹھا سچ، ڈاکٹر سلطان محمود صاحب کے محبت بھرے تلخ نامے، کھٹے میٹھے افسانے، دلچسپ کالمز اور ان سب کو ملا کر ایک منفرد مجموعہ، گویا کہ زندگی کے قیمتی لمحات میں لپٹی ہوئی غیر معمولی کتاب جب اپنی نوزائیدہ حالت میں میرے ہاتھ میں آئی تو سب سے پہلے میں نے کالمز کے ٹائٹلز کا جائزہ لیا اور وہیں رک گیا۔ ٹائٹلز کے لیے الفاظ کا دلچسپ چناؤ جب نظر سے گذرا تو کتاب اپنی منظر کشی خود کرنے لگی، میں اُن احساسات کو ہرگز ضائع نہیں کرنا چاہتا تھا جو چھوٹے چھوٹے خوبصورت لفاظی دائروں میں اُبھرتے چلے جا رہے تھے۔ نوزائیدہ کتاب کے چھوٹے چھوٹے ٹائٹلز یوں محسوس ہو رہے تھے کہ جیسے کسی نوزائیدہ بچے کی ہلکی ہلکی سی مسکراہٹ، چھوٹے چھوٹے سے قہقہے یا پھر ہلکا پھلکا رونا، یا پھر ایک دم سے چیخنا اور بلکنا۔ ڈاکٹر صاحب کی کتاب الفاظ کے تال میل پر خود بولتی ہوئی محسوس ہوتی ہے، اور یہ بھی بیان کرتی نظر آتی ہے کہ اس کا جنم ایک غیر معمولی جنم ہے اور یہ تخلیق کوئی عام تخلیق نہیں۔

تو پھر پہلے ٹائٹلز پر ہی بات کرتے ہیں، اُن کڑوے حقائق کی بات کرتے ہیں، جن کا سامنا وقتاً فوقتاً حالات و واقعات کی مناسبت سے ہوتا چلا گیا۔ یہاں میں سبھی ٹائٹلز کا ذکر تو نہیں کر سکتا مگر کچھ چھوتے اور اُچھوتے ٹائٹلز شامل کیے بغیر بات مکمل ہی نہیں کی جا سکتی، جیسا کہ لفافہ صحافی، بریکنگ نیوز، سیاسی ڈرائی کلین، پرویزوں سے شریفوں تک، اصلی ڈاکٹر، تربیتِ بالغاں، پانی سے گاڑی، دندان شکن، غیر سیاسی مشاعرہ، قومی اسمبلی، اللہ میاں کی گائے، بوری سرکار، عید برائے فروخت، کمسن گدھا، مولوی کنٹینرز، ڈاکٹر کا علاج، ہمارے پاس بھی ملالہ ہے، جنسی جمہوریت، جیل سسرال، تبدیلی، شیر پٹرول، عقلوں پیدل، انکل ماموں، شریفانہ چوک، بھینسوں پر نمبر پلیٹ وغیرہ وغیرہ۔ مندرجہ بالا ٹائٹلز صرف ٹائٹلز ہی نہیں ہیں بلکہ ماضی قریب کے چند سالوں کے چبھتے ہوئے سوالات ہیں جن کا انتشار ابھی تک بھی ہمارے ذہنوں سے زائل نہیں ہوا۔ ڈاکٹر صاحب نے ان موضوعات پر کھل کر بحث کی ہے۔

ڈاکٹر صاحب نے دل کی نوکری کی ہے سرکاری نہیں کی۔

یہ لفظوں کا ذہر تھا جو ڈاکٹر صاحب اس امید سے پیتے چلے گئے کہ ایک دن یہ کڑواہٹ اپنا ذائقہ بدلے گی اور یہ کڑوی املی ایک میٹھے اور خاص آم کی شکل اختیار کرے گی۔ اور اس کی شناخت ایک منفرد تصنیف یعنی "میٹھا سچ" کے نام سی ہوگی۔

اب ڈاکٹر صاحب کے کچھ تخلیقی نمونے دیکھتے ہیں۔

Web: www.marvelsystem.com :: Email: info@marvelsystem.com

Flap: Meetha Sach By Dr. Sultan Mehmood




# MARVEL SYSTEM

CELL | +92 300 410 2774 | +92 321 454 5719

WHERE KNOWLEDGE MATTERS

اب دیکھئے مستقبل کیا تماشہ دکھاتا ہے ہمارے حصے "لپاپے" سے محبوب کی چٹھی نکلتی ہے یا بم والی پرچی نکلتی ہے۔ قائد کی تصویر والے کاغذ برآمد ہوتے ہیں یا عدالت کی تغیر یر والے مچلکے۔ اب ہم پیچھے ہٹنے والے نہیں کیونکہ "خونِ دل میں ڈبولی ہیں انگلیاں میں نے"۔

آج کی بریکنگ نیوز کس درجے کی ہیں۔ ذرا ملاحظہ کریں۔ "کراچی کے علاقہ گلشن میں مسلسل بارشوں کے بعد سینکڑوں مینڈک ٹرٹراتے دیکھے گئے۔ ناظرین حالیہ بارشوں سے شدید متاثرہ گلشن اقبال کراچی میں سینکڑوں مینڈک ٹرٹراتے ہوئے سڑکوں پر آگئے۔ سینکڑوں مینڈک ٹرٹراتے ہوئے سڑکوں پر آتے دیکھے گئے۔ ایک بار پھر آپ کو بتاتے ہیں کہ سینکڑوں مینڈکوں کو گلشن اقبال کراچی کی سڑکوں پر ٹرٹراتے پایا گیا۔ ناظرین ہمارے خصوصی نمائندہ نے گلشن اقبال کراچی سے خبر دی ہے کہ سینکڑوں مینڈک بارش کے بعد سڑکوں پر ٹرٹرانے لگے۔ گلشن اقبال کراچی میں سینکڑوں مینڈکوں کے ٹرٹرانے کے سبب ٹریفک جام کے مناظر۔ مینڈکوں کو ٹرٹراتے ہوئے سڑکوں پر آتے دیکھا گیا ہے۔

بجلی، پانی وغیرہ جیسے مسائل بھارت کو سونپ دیئے جائیں تا کہ وہ ہمارا کنسلٹنٹ لگ جائے اور ہمارے ہی پانی کو روک کر ہماری ہی بجلی بنا کر ہمیں ہی کرنٹ مارتا رہے۔ اگر ووٹ نہ بھی دے سکے تو بھی کوئی مضائقہ نہیں۔ ڈیڑھ سو اضلاع کے ہزاروں پٹواری بھلا کس لئے رکھ چھوڑے ہیں۔ ووٹ بنانا اور ڈالنا ان کا کام ہے۔ (اللہ اللہ خیر سلا)

ہونہار وزیر اعظم پاکستان ذُلفی نے 1971 میں یوں ہاں میں ہاں ملائی کہ اقوام متحدہ کے اجلاس میں دنیا بھر کے سامنے پولینڈ کی قرارداد پھاڑتے ہوئے ایک نیا طاقتور قلعہ ہوا میں یہ کہتے ہوئے تعمیر کر کے دکھا دیا کہ ہم بھارت سے ہزار سال تک جنگ کریں گے اور اس کے ٹکڑے ٹکڑے کر دیں گے۔ خیران کا آدھا ہوائی قلعہ ڈھنے سے بچ گیا کہ جب دو ماہ بعد ہی بھارت نے پاکستان کے ٹکڑے کر دیئے۔

پڑوسی بل فائٹر جو پہلے عوام کو سُرخ جھنڈی دکھا کر بھڑنے پر مجبور کرتا رہا تھا اب دھوکہ دے کر بالاخر بپھرے ہوئے بھینسے یعنی عوام کے کندھوں پر چڑھ دوڑا ہے۔ اب اسے ڈر لگ رہا ہوگا کہ اگر اس بپھرے ہوئے بھینسے نے اُسے پٹخنی دینے اور سینے پر زوردار ٹکر رسید کرنے کے لئے اچھل کود کا اودھم مچا دیا تو کوئی ہڈی پسلی سلامت رہنے کی امید باقی نہیں۔ لہٰذا اسے اب اپنی جان، آن اور شان بچانے کے لئے آہستہ آہستہ اللہ میاں کی گائے بننا پڑے گا۔

لیجئے صاحبو اپنے ہی دام میں صیاد آ گیا اور لندن پولیس نے ملکہ برطانیہ کے تابعدار اور اپنے ہی محب وطن شہری کو گرفتار کر لیا ہے۔ بھائی صاحب پچھلے چھ ماہ سے نظر بندی کے دوران خوب تڑپ رہے تھے کہ کسی بھی طرح حکومت پاکستان سے اپنا وہ شناختی کارڈ اور پاسپورٹ واپس لے کر کہیں تیسرے ملک بھاگ جائیں جو انہوں نے بائیس برس پیشتر نہایت حقارت سے پھاڑ پھینکے تھے۔ ان کاغذات کو حاصل کرنے کے لئے انہوں نے حکومت پاکستان اور غیر ملکی عوام یعنی عوامِ پاکستان کو طرح طرح کی دھمکیاں دے ڈالیں لیکن ان کی یہ چیخم دھاڑ ان کے کام نہ آسکی اور ہمارے محکمۂ پاسپورٹ نے جان بوجھ کر روائتی سستی و نااہلی سے کام لے کر ان کے شناختی کارڈ کا معاملہ نارمل سے انداز میں عام شہری کی طرح اس قدر طویل کر ڈالا کہ اس سے قبل کہ ان کے نرم و نازک ہاتھ قلم پکڑ کے نیلی روشنائی سے شناختی کارڈ فارم پُر کرتے بے چارے انتظار کی گھڑیاں گنتے گنتے سٹیل سے بنی چمکتی ہتھکڑی کا گہنا پہن کر اس مہمان خانے کی جانب عازمِ سفر ہوئے جس میں انہیں کوئی پچیس برس قبل ہی بس جانا چاہیئے تھا۔

Flap: Meetha Sach By Dr. Sultan Mehmood




MARVEL SYSTEM

CELL | +92 300 410 2774 | +92 321 454 5719

WHERE KNOWLEDGE MATTERS

آپ پر پنجاب کا بجٹ صرف لاہور پر صرف کرنے کا الزام لگاتے ہیں۔ آپ پر یہ بھی الزام دھرتے ہیں کہ آپ صرف مالشیوں کی باتوں کو اہمیت دیتے ہیں۔ زیادہ خطرناک بات یہ کرتے ہیں کہ عملاً صوبہ پنجاب آپ نے اپنے بیٹوں' بھانجوں کے حوالے کر رکھا ہے اور خود سیاسی شعبدہ بازیاں کرتے رہتے ہیں۔ علاوہ ازیں جناب یہ آپ کے بڑے بھائی کو بھی نہیں بخشتے اور الزام لگاتے ہیں کہ وہ بھارت کو جو پسندیدہ ترین ملک کا درجہ دینا چاہتے ہیں' اس کے پیچھے ان کا مقصد بھارت میں چلتے ہوئے اپنے اربوں کے کاروبار کو بچانا ہے۔ گو کہ یہ حضرت ذاتی طور پر آپ کی حکومت کو زرداری کی حکومت سے بہتر سمجھتے ہیں لیکن لوٹ مار میں اس کے برابر سمجھتے ہیں۔ یہ بھی الزام آپ پر تھوپتے ہیں کہ آپ عالمی طاقتوں کے آلہ کار ہیں اور بھارت کی خواہش پوری کرنے کے لیے نہ تو پانی سے بجلی بنانے کے بڑے منصوبے مکمل کرانا چاہتے ہیں اور نہ ہی پاکستان میں بھارتی دراندازی پر کوئی روک ٹوک رکھنا چاہتے ہیں۔ کہتے ہیں کہ آپ ملک میں بلدیاتی انتخابات نہیں ہونے دیں گے۔ مشرف کو سیاسی ڈرائی کلین کر دیں گے۔

ڈاکٹر صاحب کے کچھ کالمز پہلے بھی نظر سے گذرے تھے مگر جیسے جیسے میں نے ان کی مذید میٹھی میٹھی ڈیشنز ٹیسٹ کیں کچھ نئے خیالات جنم لینے لگے۔ کچھ خیالات میں یہاں ضرور شیئر کرنا چاہوں گا۔ سچی اور کھلی تحریریں اکثر اور بیش تر عام عوام کے احساسات کی نمائندگی کرتی ہیں، عام عوام ان کو پڑھتی بھی ہے اور سراہتی بھی ہے۔ کھرا سچ جہاں عوام کے دل کو چھوتا ہے وہیں ایوان کے دلوں پر بھاری بھی ثابت ہوتا ہے۔ ایسی باتیں جب استاد دامن اور حبیب جالب کیا کرتے تھے تو جیل کا منہ دیکھنا پڑتا تھا۔ خواہ سامنے کوئی آمریت ہو یا پھر جمہوریت، کالے دامن والی کسی بھی سرکار کو سچ کبھی میٹھا نہیں لگا۔ اور ہر سچے کو کسی نہ کسی جیل کا سامنا کرنا پڑا۔

مگر شائید آج حالات ویسے نہیں رہتے، حاکموں نے کرپشن کا طوق گلے میں کسی ایوارڈ کی طرح لٹکا لیا ہے، اب اگر کسی پر سچ لکھا جائے تو وہ محسوس ہی نہیں کرتا بلکے اگے سے یہ جواز دیتا ہے کہ اسے کرپشن وراثت میں ملی ہے، جیسے اس پر اس کے بڑوں کا حق تھا ویسا ہی اس پر میرا بھی حق ہے۔ دوسری طرف عوام میں بھی عجیب قسم کا شعور ہے، یعنی کرپشن تو سب کرتے ہیں، یہ دیکھیں کہ کم کرپشن اور زیادہ کام کون کرتا ہے۔ جب عوام میں بیداری کا لیول یہ ہوگا تو سچ لکھنے والے کو بھی اتنی ہی اہمیت دی جائے گی جتنا جھوٹ لکھنے والے کو۔ جیسے ڈاکٹر صاحب کہتے ہیں، (اللہ اللہ خیر سلا)

میٹھا کھا کھا کے ہماری عوام کو میٹھے کی بیماری یعنی شوگر ہو گئی ہے، انہیں کون بتائے کہ سچ جیسا میٹھا انہیں کسی ڈاکٹر یا حکیم نے منع نہیں کیا۔ بلکہ حاکم نے اسے سننے سے ان کے کان سن کر دیے ہیں۔ جیسے سچ سننے سے اس کے اپنے کان سن ہیں۔ بھلا ہو نہ سننے والوں کا ڈاکٹر صاحب ورنہ یہ ہو نہیں سکتا تھا یہ آپ ایک یا دو دفعہ حاکموں سے سیاسی سسرال سے ہو کر نہ آئے ہوتے۔ آپ کے دل کی کیفیت سمجھی جا سکتی ہے، بے بسی دیکھی جا سکتی ہے، کاش اللہ ہمیں ایسے حکمران عطا کرے جن پر لکھتے ہوئے ہمیں دلی خوشی اور مسرت ہو، اور ایسی عوام عطا کرے جو خود بھی سچ بولے اور سچ بولنے والوں کے ساتھ کھڑے ہونے کا حوصلہ بھی رکھے۔ جھوٹ کی نیند سونے والے حکمرانوں اور جھوٹ کے خوابوں میں رہنے والی عوام کے لیے میٹھا سچ ایک انمول تحفہ ہے، کاش یہ کتاب سوئی ہوئی عوام اور موئی ہوئی حکومت کو جگا سکے۔ امین

میاں وقار الاسلام
پرنسپل کنسلٹینٹ
مارول سسٹم

Web: www.marvelsystem.com :: Email: info@marvelsystem.com

Flap: Mera Dard Ghazal Kaisay Hua by Safia Sultana




MARVEL SYSTEM

CELL | +92 300 410 2774 | +92 321 454 5719

WHERE KNOWLEDGE MATTERS

جذبوں کی ترجمان شاعرہ
محترمہ صفیہ سلطانہ مغل صاحبہ

میاں وقار الاسلام

اللہ تعالیٰ نے حضرتِ انسان (چاہے مرد ہو یا عورت) کو بہت ساری خوبیوں اور صلاحیتوں سے نوازا ہے، محسوس کرنے کی صلاحیت اللہ تعالیٰ نے اپنی ہر زندہ اور جاندار تخلیق کو عطا کی ہے، مگر احساسات کو کھل کر بیان کرنے کی جو اعلیٰ سے اعلیٰ صلاحیتیں حضرتِ انسان کو عطا کی ہیں وہ اپنی کسی بھی دوسری تخلیق کو عطا نہیں کیں۔ انسان چاہے مرد ہو یا عورت اس میں شدتِ جذبات بھی انتہا کی پائی جاتی ہے اور شدتِ اظہار کی بھی کسی میں کمی نہیں ہوتی۔ جہاں ایک طرف بہت سے لوگ اپنے احساسات کو ان کی پوری شدت کے باوجود پی جاتے ہیں اور ظاہری طور پر بے حسی کی تصویر بنے رہتے ہیں وہیں دوسری طرف بہت سے لوگ اپنے احساسات کو مختلف انداز سے منظرِ عام پر لے آتے ہیں، نہ صرف وہ اپنے احساسات اور جذبات کی نمائندگی کرتے ہیں بلکہ بہت سی بے حس اور خاموش تصویروں میں بھی جان ڈال دیتے ہیں۔

یہ وہ لوگ ہوتے ہیں جو نہ صرف اپنی خوبیوں کو پہچانتے ہیں بلکہ انہیں منوانے کی بھی صلاحیت رکھتے ہیں۔ اور جو لوگ بے حسی کی تصویر بنے رہتے ہیں ان میں بھی صلاحتوں کی کمی نہیں ہوتی بلکہ وہ اپنی صلاحیتوں کو پہچان نہیں پاتے اسی لیے نہ انہیں کبھی اپنی پہچان ہو پاتی ہے اور نہ ہی حقیقی معانی میں وہ اپنے رب کو جان پاتے ہیں۔ اللہ فرماتا ہے کہ اگر تم چاہو تو آسمان کی حدوں سے دور نکل جاؤ اور زور کے سوا تو تم نکل نہیں سکتے۔ سو جو لوگ طاقت رکھتے ہیں وہ بے حسی کے تصویر سے باہر نکل آتے ہیں وہ نہ صرف اپنے جذبات اور احساسات کی نمائندگی کرتے ہیں بلکہ وہ ان لوگوں کے احساسات کو بھی بیان کرتے ہیں جو اپنی خوبیوں کو خود استعمال کرنے کی صلاحت نہیں رکھتے۔ انسان کی سب سے بڑی صلاحیت اپنی مخفی صلاحیتوں کو آشکار کرنے کی ہے جو کم ہی لوگ کر پاتے ہیں۔

قلم اُٹھانے سے پہلے انسان کا ٹکراؤ سب سے پہلے اپنے آپ سے ہوتا ہے اگر انسان اپنے آپ سے ہار جائے تو کبھی لکھ نہیں پاتا اور اگر وہ خود سے جیت جائے تو اسے کوئی لکھنے سے روک نہیں سکتا۔ دوسرے مرحلے میں انسان اپنے ارد گرد کے لوگوں سے ٹکراتا ہے اور اگر وہ معاشرے کو رسم و رواج اور طور طریقوں سے ہار جائے تو اس کے لکھنے کی تمام صلاحتیں وہیں دم توڑ جاتی ہیں اور اگر وہ ہمت نہ ہارے اور لکھتا رہے تو وہ اپنے معاشرے کا ترجمان بن جاتا ہے۔ یوں اس کا زورِ قلم بڑھتا ہے جو وہ محسوس کرتا ہے اُسے وہ اپنے قلم سے رواں کرتا چلا جاتا ہے۔ اور دبے ہوئے حالات واقعات کی سیاہی سفید کاغذوں پر پھیل جاتی ہے اور قلم سوز و غم کا ترجمان بن جاتا ہے۔

ایک ایسی ہی قلم کار، جذبوں کی ترجمان شاعرہ محترمہ صفیہ سلطانہ مغل صاحبہ کی نئی کتاب "میرا درد کیسے غزل ہوا" جو کہ اپنے تکمیلی مراحل میں ہے، اس کا مسودہ میرے سامنے ہے جو اس بات کا ثبوت ہے کہ وہ ان لوگوں میں شامل نہیں ہیں جو بے حسی اور خاموشی کی تصویر بنے رہتے ہیں۔

ان کی شاعری پر روشنی ڈالنے سے پہلے اگر ان کا مختصر تعارف شامل نہ کیا جائے تو بات ادھوری رہ جائے گی۔ محترمہ صفیہ سلطانہ مغل صاحبہ کا تعلق جیکب آباد سندھ سے ہے، یہی ان آبائی شہر ہے، اور وہ آج بھی ہیں مقیم ہیں۔ ان کی مادری زبان اردو ہے اور انہوں نے اردو میں ہی ماسٹر اور ایم فل بھی کیا ہے۔ گورنمنٹ گرلز ڈگری کالج میں بطور نگران شعبہ اردو اپنی خدمات بھی سرانجام دے رہی ہیں۔

ان کے ادبی سفر کا آغاز بچپن سے ہی ہو گیا ہے، انہوں نے جس گھرانے میں آنکھ کھولی وہ پہلے سے ہی علمی اور ادبی ماحول سے آراستہ تھا۔ ان کے والد محترم احمد نور ثاقب صاحب اور چچا محترم عجائب نور مغل صاحب بھی شاعر تھے۔

Web: www.marvelsystem.com :: Email: info@marvelsystem.com

Flap: Mera Dard Ghazal Kaisay Hua by Safia Sultana




# MARVEL SYSTEM

CELL | +92 300 410 2774 | +92 321 454 5719

WHERE KNOWLEDGE MATTERS

کلاس پنجم میں پہلی کہانی، کہانیوں کے مقابلے بہ اہتمام "رسالہ نور" کے لیے "فاصلہ" لکھی جس پر پہلا انعام ملا۔ بعد ازاں خواتین کا اسلامی، اصلاحی اور ادبی پرچہ "بتول" کے لیے نظمیں اور افسانے لکھے۔ ابتدا میں پروفیسر فروغ احمد صاحب کے آگے زانوئے تلمذ تہ کیا۔ ابتدائی شاعری کی اصلاح فروغ احمد صاحب نے کی۔ بعد ازاں محسن بھوپالی اور پھر معین اختر نقوی صاحب نے اصلاح کی۔ شعوری منزل طے ہونے کے بعد پاکستان کے معروف شاعر اور ادیب احمد ندیم قاسمی صاحب کے ادبی مجلّہ "فنون" سے اسی قلمی سفر کا آغاز ہوا۔ جن رسائل نے ان کی تحریروں کے لیے درِ دل کشادہ کیا یہ ہیں: نور، بتول، شمع، سیپ، فنون، چٹان، دائرہ، اخبارِ جہاں، جنگ، خواتین کا ادبی صفحہ، حریت، جسارت، مڈویک میگزین، آداب عرض، عورت ڈائجسٹ، سرگزشت، کرن، ریڈیو کا رسالہ آہنگ، سچی کہانیاں، دوشیزہ وغیرہ۔ انہیں شاعری، افسانہ نگاری، تیلی پیتھی، تحریر شناسی، پیناٹزم، مسمریزم اور دست شناسی جیسے علوم سے شغف رہا۔ انہوں نے بطور کہانی کار، شاعرہ، افسانہ نگار، تمثیل نگار، (اسٹیج، ریڈیو، ٹیلی وژن) ناول نگار، محقق، کالم نگار، سفر نگار، کمنٹریٹر (ہاکی، کرکٹ) صداکار، براڈکاسٹر، کمپیئر، سکرپٹ رائٹر، (ریڈیو حیدرآباد، خیرپور، کراچی) ادبی و فنی خدمات سرانجام دیں۔

ان کی اردو ادبی تخلیقات و پبلکیشنز کی فہرست کچھ یوں ہے:

ا۔ وہ ایک تارا محبت کا (شعر مجموعہ)، ۲۔ میرا درد کیسے غزل ہوا (شعری مجموعہ)، ۳۔ مشتِ خاک کا سفر (کہانیاں اور افسانے)، ۴۔ میرے ساتھ سوئے حرم چلو (سفر نامہ)، ۵۔ کہانیاں افسانے۔۔۔۔۔۔ (۱۴۲)، ۶۔ ناول۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ (۰۲)، ۷۔ ناولٹ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ (۰۵)، ۸۔ ریڈیو ڈرامے۔۔۔۔۔۔ ۰۳ ۔۔۔۔۔۔ (۲ اردو۔ ایک سندھی)، ۹۔ ٹی وی ڈرامے۔۔۔۔۔۔ انڈس وژن، ویپکٹ، ۱۰۔ اسٹیج ڈرامے۔۔۔۔۔ (۰۲)، ۱۱۔ سکرپٹ/مزاحیہ خاکے۔۔ ۰۵۔

ان کے ادبی و فنی اعزازات کی فہرست کچھ یوں ہے:

ا۔ ۱۶ سال کی ادبی عمر میں پہلی ناول نگار کا اعزاز "کشتیاں سب جلا ڈالیں"، ۲۔ جیکب آباد کی پہلی صاحبِ کتاب شاعرہ ۳۔ بیسٹ ڈرائیٹر ایوارڈ، ٹیلنٹ کلب، لاہور، ۴۔ بیسٹ سندھی ڈرامہ کمپیئرنگ، صداکار، ریڈیو پاکستان خیرپور، ۵۔ شعری مجموعہ "ایک تارہ محبت کا" پر اعلانِ سحر اسلام آباد کی جانب سے بہترین شاعرہ کا اعزاز، ۶۔ مہرادب کوئٹہ کی جانب سے سالِ رواں کا بہترین شعری مجموعہ، ۷۔ شعاعِ ادب آزاد کشمیر کی ادبی تنظیم کی جانب سے سانحہ زلزلہ اکتوبر ۲۰۰۸ کی منظومات پر اہل قلم ایوارڈ، شریف اکیڈمی جرمنی ۲۰۱۳، ۸۔ قلم قافلہ ایبٹ آباد کی جانب سے توصیفی سند، ۹۔ جیکب آباد لٹریسی سوسائیٹی کی جانب سے توصیفی سند، ۱۰۔ بیسٹ ٹیچر ایوارڈ بدست وزیر تعلیم پیر مظہر الحق صاحب، ورلڈ ٹیچر ڈے ۰۵ اکتوبر ۲۰۱۱ اعزازی ڈگری ازاں خیرپور یونیورسٹی، سندھ۔

ان کا ادبی سفر اس بات کا عکاس ہے کہ انہوں نے جو کچھ بھی دیکھا اور محسوس کیا، اُس احساس کو کبھی مرنے نہیں دیا اور اُن جذبات کی ہمیشہ ترجمانی کرتی رہیں چاہے وہ اسے غزلوں اور نظموں کی زینت بناتی رہیں یا پھر سفر ناموں اور افسانوں کی شکل دیتی رہیں، انہوں نے اپنے ہر دور اور ہر پہلو کی باخوبی ترجمانی کی ہے اور اس کا سفر ابھی جاری ہے۔

ان کے ادبی سفر کا ایک پڑاؤ کیوں کہ "میرا درد کیسے غزل ہوا" بھی ہے تو اس پڑاؤ پر ایک نظر ڈالتے ہیں جس کا آغاز وہ ان حمدیہ اور نعتیہ الفاظ سے کرتی ہیں:

کچھ حمدیہ کلمات پیش خدمت ہیں:

کہاں تابِ قلم
کر سکوں میں رقم

Web: www.marvelsystem.com :: Email: info@marvelsystem.com

